بھیجا سب کی طرف یہی وحی کی کہ میرے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں پس تم سب میری ہی عبادت کیا کرو اور جگہ ارشاد ہے۔ ﴿ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِیْ کُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا اَنِ اعْبُدُوْا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُو الطَّاغُوْتَ ﴾ یعنی ہر امت میں رسول بھیج کر ہم نے یہ منادی کرادی کہ اللہ کی عبادت کرو اور اس کے سواسے بچو۔ پھر فرماتا ہے کہ آپس میں بھی ہم اللہ کو چھوڑ کر ایک دوسرے کو رب نہ بنالیں ابن جریج ؒ فرماتے ہیں یعنی اللہ کی نافرمانی میں ایک دوسرے کی اطاعت نہ کریں عکرمہ فرماتے ہیں کسی کو سوائے اللہ کے سجدہ نہ کریں پھر اگر یہ لوگ اس انصاف والی دعوت کو بھی قبول نہ کریں تو انہیں اپنی اطاعت گزاری پر گواہ بنالو ہم نے بخاری کی شرح میں اس واقعہ کا مفصل ذکر کر دیا ہے جس میں ہے کہ ابوسفیان جب دربار قیصر میں بلوائے گئے اور شاہ قیصر روم نے حضور ﷺ کے نسب کا حال پوچھا تو انہیں باوجود کافر اور دشمن رسول ہونے کے آپ کی خاندانی شرافت کا اقرار کرنا پڑا اور اسی طرح ہر ہر سوال کا صاف اور سچا جواب دیا یہ واقعہ صلح حدیبیہ کے بعد کا اور فتح مکہ سے پہلے کا ہے اسی باعث قیصر کے اس سوال کے جواب میں کہا کیا وہ (یعنی رسول اللہ ﷺ) بدعہدی کرتے ہیں؟ ابوسفیان نے کہا نہیں کرتے لیکن اب ایک معاہدہ ہمارا ان سے ہوا ہے نہ جانے اس میں وہ کیا کریں؟ یہاں صرف یہ مقصد ہے کہ ان تمام باتوں کے بعد حضور ﷺ کا نامہ مبارک پیش کیا جاتا ہے جس میں ﴿ بِسْمِ اللّٰهِ ﴾ الخ' کے بعد یہ لکھا ہوتا ہے کہ یہ خط محمد کی طرف سے ہے جو اللہ کے رسول ہیں (ﷺ) ہرقل کی طرف جو روم کا بادشاہ ہے اللہ کی طرف سے سلام ہو اسے جو ہدایت کا متبع ہے اس کے بعد اسلام قبول کر سلامت رہے گا اسلام قبول کر اللہ تعالیٰ تجھے دوہرا اجر دے گا اور اگر تو نے منہ موڑا تو تمام رئیسوں کا بوجھ تجھ پر رہے گا پھر یہی آیت لکھی تھی۔

امام محمد بن اسحٰق وغیرہ نے لکھا ہے کہ اس سورت یعنی سورۃ آل عمران کی شروع سے لے کر اسی (۸۰) سے کچھ اوپر اوپر تک آیات وفد نجران کے بارے میں نازل ہوئی ہیں امام زہری ؒ فرماتے ہیں سب سے پہلے جزیہ انہی لوگوں نے ادا کیا ہے اور اس میں مطلقاً خلاف نہیں ہے کہ آیت جزیہ فتح مکہ کے بعد اتری ہے پس یہ اعتراض پڑتا ہے کہ جب یہ آیت فتح مکہ کے بعد نازل ہوئی ہے پھر فتح سے پہلے حضور ﷺ نے اپنے خط میں ہرقل کو یہ آیت کیسے لکھی؟ اس کا جواب کئی طرح سے ہو سکتا ہے ایک تو یہ کہ ممکن ہے یہ آیت دو مرتبہ اتری ہو حدیبیہ سے پہلے اور فتح مکہ کے بعد۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ ممکن ہے وفد نجران کے بارے میں شروع سورۃ سے لے کر اس آیت تک اتری ہو اور یہ آیت اس سے پہلے اتر چکی ہو اس صورت میں ابن اسحٰق کا یہ فرمانا کہ اسی (۸۰) کے اوپر اوپر کچھ آیات اسی وفد کے بارے میں اتری ہیں یہ محفوظ نہ ہو کیونکہ ابوسفیان والا واقعہ سراسر اس کے خلاف ہے تیسرا جواب یہ ہے کہ ممکن ہے کہ وفد نجران حدیبیہ سے پہلے آیا ہو اور انہوں نے جو کچھ دینا منظور کیا ہو یہ صرف مباہلہ سے بچنے کے لئے بطور مصالحت کے دیا ہو نہ کہ جزیہ دیا ہو اور یہ اتفاق کی بات ہو کہ آیت جزیہ اس واقعہ کے بعد اتری جس میں اس کی موافقت ہو گئی جیسے کہ حضرت عبداللہ بن جحش ؓ نے بدر سے پہلے کے غزوہ میں مال غنیمت کو پانچ حصوں میں تقسیم کیا اور پانچواں حصہ باقی رکھ کر اور حصے لشکر میں تقسیم کر دیئے پھر اس کے بعد مال غنیمت کی آیات بھی اسی کے مطابق اتریں اور یہی حکم ہوا۔

چوتھا جواب یہ ہے کہ احتمال ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے خط میں جو ہرقل کو بھیجا اس میں یہ بات اسی طرح بطور خود لکھی ہو پھر آنحضرت ﷺ کے الفاظ ہی میں وحی بھی نازل ہوئی ہو جیسے کہ حضرت عمر بن خطاب ؓ کے پردے کے حکم کے بارے میں اسی طرح آیت اتری اور بدری قیدیوں کے بارے میں انہی کی موافقت میں فرمان باری تعالیٰ نازل ہوا اور منافقوں کا جنازہ نہ پڑھنے کی بابت بھی انہی کی بات قائم رکھی گئی اور مقام ابراہیم کو مصلے بنانے کی بابت بھی اسی طرح وحی نازل ہوئی ﴿ عَسٰی رَبُّهٗ اِنْ طَلَّقَکُنَّ ﴾ بھی انہی کی موافقت میں اتری پس یہ آیت بھی اسی طرح رسول اللہ ﷺ کے فرمان کی موافقت میں ہی اتری ہو یہ بہت ممکن ہے۔

يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْۤ اِبْرٰهِيْمَ وَمَاۤ اُنْزِلَتِ التَّوْرٰىةُ وَالْاِنْجِيْلُ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِهٖ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۶۵﴾ هٰۤاَنْتُمْ هٰۤؤُلَآءِ حَاجَجْتُمْ فِيْمَا لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ فَلِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْمَا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۶﴾ مَا كَانَ اِبْرٰهِيْمُ يَهُوْدِيًّا وَّلَا نَصْرَانِيًّا وَّلٰكِنْ كَانَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۶۷﴾ اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَهٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۶۸﴾

اے اہل کتاب! تم ابراہیم کی بابت کیوں جھگڑتے ہو؟ حالانکہ توراۃ وانجیل تو ان کے بعد ہی نازل کی گئیں' کیا تم پھر بھی نہیں سمجھتے؟ سنو تم لوگ اس میں جھگڑ چکے جس کا تم کو علم تھا پھر اب اس بات میں کیوں جھگڑتے ہو جس کا تم کو علم ہی نہیں اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے ابراہیم تو نہ یہودی تھے نہ نصرانی تھے بلکہ وہ تو یک طرفہ خالص مسلمان تھے وہ مشرک بھی نہ تھے سب لوگوں سے زیادہ ابراہیم سے نزدیک تر وہ لوگ ہیں جنہوں نے ان کا کہا مانا اور یہ نبی اور جو لوگ ایمان لائے' مومنوں کا ولی اور سہارا اللہ تعالیٰ ہی ہے۔

**یہود و نصاریٰ کے بے علمی پر مبنی جھگڑے:** یہودی حضرت ابراہیم کو اپنے میں سے اور نصرانی حضرت ابراہیم کو اپنے میں سے کہتے اور آپس میں اس پر بحث مباحثے کرتے رہتے تھے اللہ تعالیٰ ان آیتوں میں دونوں کے دعویٰ کی تردید کرتا ہے' حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ نجران کے نصرانیوں کے پاس یہودیوں کے علماء آئے اور حضور ﷺ کے سامنے ان کا جھگڑا شروع ہو گیا ہر فریق اس بات کا مدعی تھا کہ حضرت خلیل اللہ ہم میں سے تھے اس پر یہ آیت اتری کہ اے یہودیو! تم خلیل اللہ کو اپنے میں سے کیسے بتاتے ہو؟ حالانکہ ان کے زمانہ میں نہ موسیٰ' تھے نہ توراۃ حضرت موسیٰ اور کتاب توراۃ شریف تو خلیل اللہ علیہ السلام کے بعد آئے اسی طرح اے نصرانیو! تم حضرت ابراہیم علیہ السلام کو نصرانی کیسے کہہ سکتے ہو؟ حالانکہ نصرانیت تو ان کے صدیوں بعد ظہور میں آئی کیا تم اتنی موٹی بات سمجھنے کی عقل بھی نہیں رکھتے؟ پھر ان دونوں فرقوں کے اس بے علمی کے جھگڑے پر انہیں رب عالم ملامت کرتا ہے۔ کہ اگر تم بحث و مباحثہ دینی امور میں جو تمہارے پاس ہیں کرتے تو بھی خیر ایک بات تھی تم تو اس میں گفتگو کرتے ہو جس میں دونوں کو مطلق علم نہیں۔

تم کو چاہیئے کہ جس چیز کا علم نہ ہو اسے اس علیم اللہ کے حوالے کرو جو ہر چیز کی حقیقت کو جانتا ہے اور چھپی کھلی تمام چیزوں کا علم رکھتا ہے اسی لئے فرمایا اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور تم محض بے خبر ہو۔ دراصل اللہ کے خلیل حضرت ابراہیم ' نہ تو یہودی تھے نہ نصرانی تھے وہ شرک سے بیزار مشرکوں سے الگ صحیح اور کامل ایمان والے تھے اور ہرگز مشرک نہ تھے یہ آیت مثل اس آیت کے ہے جو سورۃ بقرہ میں گزر چکی ﴿ وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا ﴾ یعنی یہ لوگ کہتے ہیں یہودی نصرانی بننے میں ہدایت ہے الخ۔

پھر فرمایا کہ سب سے زیادہ حضرت ابراہیم کی متابعت کے حقدار ان کے دین پر ان کے زمانے میں چلنے والے تھے اور اب یہ نبی حضرت محمد مصطفی ﷺ ہیں اور آپ کے ساتھ کے ایمانداروں کی جماعت جو مہاجرین و انصار ہیں اور پھر جو بھی ان کی پیروی کرتے ہیں قیامت تک رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں ہر نبی کے دلی دوست انبیاء میں سے ہوتے ہیں میرے دلی دوست انبیاء میں سے میرے باپ اور اللہ کے خلیل حضرت ابراہیمؑ ہیں۔ پھر آپ نے اسی آیت کی تلاوت فرمائی (ترمذی وغیرہ۔) پھر فرمایا جو بھی اللہ کے رسول پر ایمان

رکھے ان کا ولی اللہ ہے۔

وَدَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَوْ يُضِلُّوْنَكُمْ ؕ وَمَا يُضِلُّوْنَ اِلَّاۤ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۶۹﴾ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ ﴿۷۰﴾ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَلْبِسُوْنَ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۷۱﴾ وَقَالَتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اٰمِنُوْا بِالَّذِيْۤ اُنْزِلَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَجْهَ النَّهَارِ وَاكْفُرُوْۤا اٰخِرَهٗ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۷۲﴾ وَلَا تُؤْمِنُوْۤا اِلَّا لِمَنْ تَبِعَ دِيْنَكُمْ ؕ قُلْ اِنَّ الْهُدٰى هُدَى اللّٰهِ ۙ اَنْ يُّؤْتٰۤى اَحَدٌ مِّثْلَ مَاۤ اُوْتِيْتُمْ اَوْ يُحَآجُّوْكُمْ عِنْدَ رَبِّكُمْ ؕ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿۷۳﴾ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿۷۴﴾

اہل کتاب کی ایک جماعت کی چاہت ہے کہ تم کو گمراہ کر دیں دراصل وہ خود اپنے تئیں گمراہ کر رہے ہیں اور سمجھتے نہیں اے اہل کتاب! تم باوجود قائل ہونے کے پھر بھی دانستہ کیوں کفر کر رہے ہو؟ اے اہل کتاب باوجود جاننے کے حق و باطل کو کیوں خلط ملط کر رہے ہو اور کیوں حق کو چھپا رہے ہو اور اہل کتاب کی ایک جماعت نے کہا کہ جو کچھ ایمان والوں پر اتارا گیا ہے اس پر دن چڑھے تو ایمان لاؤ اور شام کے وقت کافر بن جاؤ تاکہ یہ لوگ بھی پلٹ جائیں اور سوائے تمہارے دین پر چلنے والوں کے اور کسی کا یقین نہ کرو تو کہہ کہ بے شک ہدایت تو اللہ ہی کی ہدایت ہے اور یہ بھی کہتے ہیں کہ اس بات کا بھی یقین نہ کرو کہ کوئی اس جیسا دیا جائے جو تم دیئے گئے ہو یا تم سے تمہارے رب کے پاس جھگڑا کریں گے تو کہہ دے کہ فضل تو اللہ ہی کے ہاتھ ہے وہ جسے چاہے اسے دے اللہ تعالیٰ وسعت والا اور جاننے والا ہے اپنی رحمت کے ساتھ جسے چاہے مخصوص کر لے اللہ تعالیٰ بڑے فضل والا ہے۔

**یہودیوں کی بد خصلتوں کا تذکرہ:** یہاں بیان ہو رہا ہے کہ ان یہودیوں کے حسد کو دیکھو کہ مسلمانوں سے کیسے کچھ جل کڑھ رہے ہیں، انہیں بہکانے کی کیا کیا پوشیدہ ترکیبیں کرتے ہیں کیسے کیسے مکر و فریب کے جال بچھاتے ہیں، حالانکہ دراصل ان تمام چیزوں کا وبال خود ان کی جانوں پر ہے لیکن انہیں اس کا بھی شعور نہیں۔ پھر انہیں ان کی یہ ذلیل حرکت یاد دلائی جا رہی ہے کہ سچائی جانتے ہوئے حق کو پہچانتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی آیتوں سے منکر ہو رہے ہیں۔ باوجود علم کے یہ بد خصلت بھی ان میں ہے کہ حق و باطل کو ملا دیتے ہیں اور ان کی کتابوں میں جو صفتیں رسول اللہ ﷺ کی ہیں انہیں چھپا لیتے ہیں۔

بہکانے کی جو صورتیں گھڑتے ہیں ان میں سے ایک کا بیان ہو رہا ہے کہ آپس میں مشورہ کرتے ہیں کہ صبح جا کر ایمان لے آؤ مسلمانوں کے ساتھ نمازیں پڑھو اور شام کو پھر مرتد بن جاؤ تاکہ جاہل لوگوں کے دل میں بھی خیال گزرے کہ آخر یہ لوگ جو پلٹ گئے تو ظاہر ہے کہ انہوں نے اس دین میں نقصان یا برائی ہی دیکھی ہو گی تو کیا عجب کہ ان میں سے کوئی ہماری طرف لوٹ آئے۔ یہ ایک حیلہ

جوئی تھی کہ شائد اس سے کمزور ایمان والا لوٹ جائے کہ یہ جاننے بوجھنے والے لوگ جب اس دین میں آئے نمازیں پڑھیں پھر جو اسے چھوڑ دیا تو ضرور یہاں کوئی خرابی اور نقصان دیکھا۔ یہ لوگ کہتے تھے کہ بھروسہ اپنے والوں ہی پر کرو مسلمانوں پر نہ کرو نہ اپنے بھید ان پر ظاہر ہونے دو نہ اپنی کتاب کی باتیں ان پر کھولو جس سے یہ ان پر ایمان لائیں اور اللہ کے ہاں بھی ان کے لئے ہم پر حجت بن جائیں۔

تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تو اے نبی! کہ دے کہ ہدایت تو اللہ ہی کے ہاتھ ہے وہ مومنوں کے دلوں کو ہر اس چیز پر ایمان لانے کے لئے آمادہ کر دیتا ہے جسے اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائی ہوا نہیں ان دلائل پر کامل ایمان نصیب ہوتا ہے گو تم نبی امی علیہ السلام کی صفتیں چھپاتے پھرو پھر بھی خوش قسمت لوگ تو آپ علیہ السلام کی نبوت کے ظاہر نشان بہ یک نگاہ پہچان لیں گے۔

اسی طرح وہ کہتے تھے کہ تمہارے پاس جو علم ہے اسے مسلمانوں پر ظاہر نہ کرو کہ وہ اسے سیکھ کر تم جیسے ہو جائیں بلکہ اپنی ایمانی قوت کی وجہ سے تم سے بڑھ جائیں یا اللہ تعالیٰ کے سامنے ان کی حجت و دلیل قائم ہو جائے یعنی خود تمہاری کتابوں سے وہ تم کو الزام نہ دینے لگیں اور تم ہی پر تمہاری ہی دلیلیں نہ قائم کرنے لگیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ تم کہہ دو فضل تو اللہ تعالیٰ کے ہاتھ ہے جسے چاہے دے سب کام اسی کے قبضے میں ہیں وہی دینے لینے والا ہے جسے چاہے ایمان عمل اور علم و فضل کی دولت سے مالا مال کر دے اور جسے چاہے راہ حق سے اندھا اور کلمہ اسلام سے بہرا اور صحیح سمجھ سے محروم کر دے اس کے سب کام حکمت سے ہی ہوتے ہیں وہ وسعت و علم والا ہے۔ جسے چاہے اپنی رحمت کے ساتھ خاص کر دے وہ بڑے فضل والا ہے اے مسلمانو! بے حد و بے پایاں احسانات اس نے تم پر کئے ہیں تمہارے نبی علیہ السلام کو تمام انبیاء پر فضیلت دی اور بہت ہی کامل اور ہر حیثیت سے پوری شریعت اس نے تم کو دی۔

وَمِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِدِيْنَارٍ لَّا يُؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ اِلَّا مَا دُمْتَ عَلَيْهِ قَآئِمًا ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَيْسَ عَلَيْنَا فِى الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ ۚ وَيَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿۷۵﴾ بَلٰى مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ وَاتَّقٰى فَاِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ﴿۷۶﴾

بعض اہل کتاب تو ایسے ہیں کہ اگر انہیں تو خزانے کا امین بنادے تو بھی وہ تجھے واپس کر دیں اور ان میں سے بعض ایسے بھی ہیں کہ اگر تو انہیں ایک دینار بھی امانت دے تو تجھے ادا نہ کریں ہاں یہ اور بات ہے کہ تو اس کے سر پر ہی کھڑا رہے۔ یہ اس لئے کہ انہوں نے کہہ رکھا ہے کہ ہم پر ان جاہلوں کے حق کا کوئی گناہ نہیں یہ لوگ باوجود جاننے کے اللہ تعالیٰ پر جھوٹ کہتے ہیں ہاں (مواخذہ ہوگا) البتہ جو شخص اپنا اقرار پورا کرے اور پرہیز گاری کرے تو اللہ تعالیٰ بھی ایسے پرہیزگاروں کو دوست رکھتا ہے۔

**اکثر یہودی خائن جبکہ بعض امانت دار ہیں:** اللہ تعالیٰ مومنوں کو یہودیوں کی خیانت پر تنبیہ کرتا ہے کہ ان کے دھوکہ میں نہ آجائیں ان میں بعض تو امانت دار ہیں اور بعض بڑے خائن ہیں۔ بعض تو ایسے ہیں کہ خزانے کا خزانہ ان کی امانت میں ہو تو جوں کا توں حوالے کر دیں گے پھر چھوٹی موٹی چیز میں وہ بد دیانتی کیسے کریں گے؟ اور بعض ایسے بد دیانت ہیں کہ ایک دینا بھی واپس نہ دیں ہاں اگر ان کے سر ہو جاؤ تقاضا برابر جاری رکھو اور حق طلب کرتے رہو تو شاید امانت نکل بھی آئے ورنہ ہضم ہی کر جائیں جب ایک دینار پر یہ بد دیانتی ہے تو بڑی رقم کو کیوں چھوڑنے لگے۔ لفظ قنطار کی پوری تفسیر سورہ کے اول میں ہی بیان ہو چکی ہے اور دینار تو مشہور ہی ہے۔ ابن ابی حاتم میں حضرت مالک بن دینار "کا قول مروی ہے کہ دینار کو اس لئے دینار کہتے ہیں کہ وہ دین یعنی ایمان بھی ہے اور نار یعنی آگ بھی

ہے۔ مطلب یہ ہے کہ حق کے ساتھ لو تو دین' ناحق لو تو نار یعنی آتش دوزخ۔

اس موقعہ پر اس حدیث کا بیان کرنا بھی مناسب معلوم ہوتا ہے جو صحیح بخاری شریف میں کئی جگہ ہے اور کتاب الکفالتہ میں بہت پوری ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا بنی اسرائیل میں ایک شخص تھا جس نے کسی اور شخص سے ایک ہزار دینا قرض مانگے اس نے کہا گواہ لاؤ' کہا اللہ تعالیٰ کی گواہی کافی ہے' اس نے کہا ضامن لاؤ۔ اس نے کہا میں ضمانت بھی اللہ تعالیٰ ہی کی دیتا ہوں۔ وہ اس پر راضی ہو گیا اور وقت ادائیگی مقرر کر کے رقم دیدی۔ وہ اپنے تری کے سفر میں نکل گیا۔ جب کام کاج سے فارغ ہو گیا تو دریا کنارے کسی جہاز کا انتظار کرنے لگا تا کہ جا کر اس کا قرض ادا کر دے لیکن سواری نہ ملی تو اس نے ایک لکڑی لی اور اسے بیچ میں سے کھوکھلا کر کے اس میں ایک ہزار دینار رکھ دیئے اور ایک خط بھی اس کے نام رکھ دیا پھر منہ بند کر کے اسے دریا میں ڈال دیا اور کہا اے اللہ! تو بخوبی جانتا ہے کہ میں نے فلاں شخص سے ایک ہزار دینا قرض لئے تیری شہادت پر اور تیری ضمانت پر اور اس نے بھی اس پر خوش ہو کر مجھے دیدیئے 'اب میں نے ہر چند کشتی ڈھونڈی کہ جا کر اس کا حق مدت کے اندر ہی اندر دیدوں لیکن نہ ملی پس اب عاجز آ کر تجھ پر بھروسہ کر کے میں اسے دریا میں ڈال دیتا ہوں تو اسے اس تک پہنچادے۔ یہ دعا کر کے لکڑی کو سمندر میں ڈال کر چل دیا۔ لکڑی پانی میں ڈوب گئی یہ پھر بھی تلاش میں رہا کہ کوئی سواری ملے تو جائے اور اس کا حق ادا کر آئے۔ ادھر یہ قرض خواہ شخص دریا کے کنارے آیا کہ شائد وہ کسی کشتی میں اس کی رقم لے کر آ رہا ہو جب دیکھا کہ کشتی کوئی نہیں آئی اور جانے لگا تو ایک لکڑی کنارے پر پڑی ہوئی تھی یہ سمجھ کر لے لی کہ جلانے کے کام آئے گی۔ گھر جا کر اسے چیرا تو مال اور خط نکل پڑا۔ پھر قرض لینے والا شخص آیا اور کہا اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ میں نے ہر چند کوشش کی کہ سواری ملے تو آپ کے پاس آؤں اور مدت گزرنے سے پہلے ہی آپ کا قرض ادا کر دوں گا۔ لیکن کوئی سواری نہ ملی اس لئے دیر لگ گئی۔ اس نے کہا تو نے جو رقم بھیج دی تھی وہ اللہ تعالیٰ نے مجھے پہنچادی ہے تو اب اپنی یہ رقم واپس لے جا اور راضی خوشی لوٹ جا۔

یہ حدیث بخاری شریف میں تعلیق کے ساتھ بھی ہے لیکن جزم کے صیغے کے ساتھ اور بعض جگہ سند وار بھی ہے' اور کتابوں میں بھی یہ روایت ہے۔

پھر فرماتا ہے کہ امانت میں خیانت کرنے پر حقدار کے حق کو ادا نہ کرنے پر آمادہ کرنے والی چیز ان کا یہ غلط خیال ہے کہ ان بد دینوں ان پڑھوں کا مال کھا جانے میں ہمیں کوئی حرج نہیں ہم پر یہ مال حلال ہے۔ جس پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ پر جھوٹ ہے اور اس کا علم خود انہیں بھی ہے کیونکہ انکی کتابوں میں بھی ناحق مال کو اللہ تعالیٰ نے حرام قرار دیا ہے۔ لیکن یہ بیوقوف خود اپنی من مانی اور دل بھاتی باتیں گھڑ کر شریعت کے رنگ میں انہیں رنگ لیتے ہیں۔

حضرت ابن عباس ؓ سے لوگ مسئلہ پوچھتے ہیں کہ ذمی کفار کی مرغی بکری وغیرہ کبھی غزوے کی حالت میں ہمیں مل جاتی ہے تو ہم تو سمجھتے ہیں کہ اس کے لینے میں کوئی حرج نہیں' تو آپ نے فرمایا ٹھیک یہی اہل کتاب بھی کہتے تھے کہ امیوں کے مال کے لے لینے میں ہم پر کوئی حرج نہیں' سنو جب وہ جزیہ ادا کر رہے ہیں تو ان کا کوئی مال تم پر حلال نہیں ہاں وہ اپنی خوشی سے دیدیں تو اور بات ہے۔ (عبدالرزاق)۔ سعید بن جبیر ؒ فرماتے ہیں کہ جب اہل کتاب سے حضور ﷺ نے یہ بات سنی تو فرمایا دشمنان اللہ جھوٹے ہیں' جاہلیت کی تمام باتیں میرے قدموں تلے مٹ گئیں مگر امانت کہ وہ ہر فاسق وفاجر کی بھی ادا کرنی پڑیگی۔

پھر ارشاد ہوتا ہے کہ لیکن جو شخص اپنے عہد کو پورا کرے اور ڈرتا رہے۔ اہل کتاب ہو کر پھر اپنی کتاب کی ہدایت کے مطابق آنحضرت ﷺ پر ایمان لائے جو عہد تمام انبیاء سے بھی ہو چکا ہے اور جس عہد کی پابندی ان کی امتوں پر بھی ہے پھر اللہ تعالیٰ کی حرام کردہ چیزوں سے اجتناب کرے اسکی شریعت کی اطاعت کرے رسولوں کے خاتم اور انبیاء کے سردار حضرت محمد ﷺ کی پوری تابعداری کرے وہ متقی ہے اور متقی اللہ تعالیٰ کے دوست ہیں۔

إِنَّ الَّذِينَ يَشْتَرُونَ بِعَهْدِ اللَّهِ وَأَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيلًا أُولَٰئِكَ لَا خَلَاقَ لَهُمْ فِي الْآخِرَةِ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللَّهُ وَلَا يَنْظُرُ إِلَيْهِمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلَا يُزَكِّيهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٧٧﴾

بیشک جو لوگ اللہ تعالیٰ کے عہد اور اپنی قسموں کو تھوڑی قیمت پر بیچ ڈالتے ہیں ان کے لئے آخرت میں کوئی حصہ نہیں اللہ تعالیٰ نہ ان سے بات چیت کرے گا نہ ان کی طرف قیامت کے دن دیکھے گا نہ انہیں پاک کرے گا' اور ان کے لئے دردناک عذاب ہیں۔

**تین خوش نصیب اور تین بد بخت اشخاص:** یعنی جو اہل کتاب اللہ تعالیٰ کے عہد کا پاس نہیں کرتے نہ حضور ﷺ کی اتباع کرتے ہیں نہ آپ ﷺ کی صفتوں کا ذکر لوگوں سے کرتے ہیں نہ آپ ﷺ کے متعلق بیان کرتے ہیں اور اسی طرح جھوٹی قسمیں کھاتے ہیں اور ان بدکاریوں سے وہ اس ذلیل اور فانی دنیا کا فائدہ حاصل کرتے ہیں ان کے لئے آخرت میں کوئی حصہ نہیں نہ ان سے اللہ تعالیٰ کوئی پیار محبت کی بات کرے گا نہ ان پر رحمت کی نظر ڈالے گا نہ انہیں ان کے گناہوں سے پاک صاف کرے گا بلکہ انہیں جہنم میں داخل کرنے کا حکم دے گا اور وہاں وہ دردناک سزائیں بھگتتے رہیں گے۔ اس آیت کے متعلق بہت سی حدیثیں بھی ہیں۔ جن میں سے تھوڑی سے یہاں بھی ہم بیان کرتے ہیں۔

(۱) مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں تین قسم کے لوگ ہیں جن سے نہ تو اللہ تعالیٰ کلام کرے گا اور نہ ان کی طرف قیامت کے دن نظر رحمت سے دیکھے گا اور نہ انہیں پاک کرے گا۔ حضرت ابوذرؓ نے یہ سن کر کہا یہ کون لوگ ہیں یا رسول اللہ! یہ تو بڑے گھاٹے اور نقصان میں پڑے۔ حضور اکرم ﷺ نے تین مرتبہ یہی فرمایا پھر جواب دیا کہ ٹخنوں سے نیچے کپڑا لٹکانے والا' جھوٹی قسم سے اپنا سودا بیچنے والا' دے کر احسان جتانے والا مسلم وغیرہ میں بھی یہ حدیث ہے

(۲) مسند احمد میں ہے ابو احمسؓ فرماتے ہیں میں حضرت ابوذرؓ سے ملا اور ان سے ذکر کیا کہ میں نے سنا ہے کہ آپ رسول اللہ ﷺ سے ایک حدیث بیان فرماتے ہیں' تو فرمایا سنو میں رسول اللہ ﷺ پر جھوٹ تو بول نہیں سکتا جبکہ میں نے حضور ﷺ سے سن لیا ہو تم کہو وہ حدیث کیا ہے؟ میں نے کہا یہ کہ تین قسم کے لوگوں کو اللہ تعالیٰ دوست رکھتا ہے اور تین قسم کے لوگوں کو دشمن رکھتا ہے' تو فرمانے لگے ہاں یہ حدیث میں نے بیان بھی کی ہے اور میں نے حضور ﷺ سے سنی بھی ہے۔ میں نے پوچھا کس کس کو دوست رکھتا ہے۔ فرمایا ایک تو وہ جو مردانگی سے دشمنان اللہ کے مقابلہ میں میدان جہاد میں کھڑا ہو جائے یا تو اپنا سینا چھدوا دے یا فتح کر کے لوٹے۔ دوسرا وہ شخص جو کسی قافلے کے ساتھ مسافری میں ہے بہت رات گئے تک قافلہ چلتا رہا جب تھک کر چور ہو گئے تو اترے' سب تو پڑ کر سو رہے مگر یہ جاگتا رہا اور نماز میں مشغول رہا یہاں تک کہ کوچ کے وقت سب کو جگا دیا۔ تیسرا وہ شخص جس کی عادت ہو کہ جو اسے ایذا پہنچائے یہ اس پر صبر و سہار کرے یہاں تک کہ موت ان دونوں میں جدائی کرے یا سفر۔ میں نے کہا اور وہ تین کون ہیں جن سے اللہ تعالیٰ ناخوش ہے؟ فرمایا بہت قسمیں کھانے والا تاجر' اور تکبر کرنے والا فقیر اور وہ بخیل جس سے کبھی احسان ہو گیا ہو تو جتانے بیٹھے۔ یہ حدیث اس سند سے غریب ہے۔

(۳) مسند احمد میں ہے کندہ قبیلے کے ایک شخص امرؤالقیس بن عامر کا جھگڑا ایک حضرموتی شخص سے زمین کے بارے میں تھا' جو حضور ﷺ کے سامنے پیش ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ حضرمی اپنا ثبوت پیش کرے۔ اس کے پاس کوئی ثبوت نہ تھا۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا اب کندی قسم کھا لے۔ تو حضرمی کہنے لگا یا رسول اللہ ﷺ جب اس کی قسم پر ہی فیصلہ ٹھہرا تو رب کعبہ کی قسم یہ میری زمین لے

جائے گا آپ ﷺ نے فرمایا جو شخص جھوٹی قسم سے کسی کا مال اپنا کرے گا تو جب وہ اللہ تعالیٰ سے ملے گا اللہ تعالیٰ اس سے ناخوش ہو گا۔ پھر آنحضرت ﷺ نے اس آیت کی تلاوت فرمائی تو امر والقیس ؓ نے کہا یارسول اللہ! اگر کوئی چھوڑ دے تو اسے اجر کیا ملے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا جنت۔ تو کہنے لگے یارسول اللہ! گواہ رہئے کہ میں نے وہ ساری زمین اس کے نام چھوڑ دی۔ یہ حدیث نسائی میں بھی ہے۔

(۴) مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو شخص جھوٹی قسم کھائے تاکہ اس سے کسی کا مال چھین لے تو اللہ تعالیٰ سے جب یہ ملے گا اللہ تعالیٰ اس پر سخت غضبناک ہو گا۔ حضرت اشعث ؓ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ کی قسم میرے ہی بارے میں یہ ہے۔ ایک یہودی کی اور میری شرکت میں ایک زمین تھی اس نے میری زمین کا انکار کر دیا۔ میں اسے خدمت نبوی ﷺ میں لایا حضرت ﷺ نے مجھ سے فرمایا تیرے پاس کچھ ثبوت ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ آپ ﷺ نے یہودی سے فرمایا تو قسم کھالے۔ میں نے کہا حضور! یہ تو قسم کھا لے گا اور میرا مال لے جائے گا۔ پس اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی۔ یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی ہے۔

(۵) مسند احمد میں ہے کہ حضرت ابن مسعود ؓ فرماتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے جو شخص کسی مرد مسلم کا مال بغیر حق کے لے لے وہ اللہ تعالیٰ سے اس حال میں ملے گا کہ اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہو گا۔ وہیں حضرت اشعث بن قیس ؓ آگئے اور فرمانے لگے ابو عبدالرحمٰن تم سے کیا حدیث بیان کرتے ہیں؟ ہم نے دوہرادی تو فرمایا یہ حدیث میرے ہی بارے میں حضور ﷺ نے ارشاد فرمائی ہے۔ میرا اپنے چچا کے لڑکے سے ایک کنوئیں کے بارے میں جھگڑا تھا جو اس کے قبضہ میں تھا۔ حضور ﷺ کے پاس جب ہم اپنا مقدمہ لے گئے تو آپ ﷺ نے فرمایا تو اپنی دلیل اور ثبوت لا کہ یہ کنواں تیرا ہے ورنہ اس کی قسم پر فیصلہ ہو گا۔ میں نے کہا یا حضرت! میرے پاس تو کوئی دلیل نہیں اور اگر اس کی قسم پر معاملہ رہا تو یہ تو میرا کنواں لے جائے گا میرا مقابل تو فاجر شخص ہے۔ اس وقت حضور ﷺ نے یہ حدیث بھی بیان فرمائی اور اس آیت کی بھی تلاوت فرمائی۔

(۶) مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے کچھ بندے ایسے بھی ہیں جن سے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن بات نہ کرے گا نہ ان کی طرف دیکھے گا۔ پوچھا گیا کہ یارسول اللہ ﷺ وہ کون ہیں؟ فرمایا اپنے ماں باپ سے بیزار ہونے والی اور ان سے بے رغبتی کرنے والی لڑکی اور اپنی اولاد سے بیزار اور الگ ہونے والا باپ اور وہ شخص کہ جس پر کسی قوم کا احسان ہے وہ اس سے انکار کر جائے اور آنکھیں پھیر لے اور ان سے یکسوئی کرلے۔ (۷) ابن ابی حاتم میں ہے حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ ؓ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے اپنا سودا بازار میں رکھا اور قسم کھائی کہ اس کو اتنا اتنا بھاؤ دیا جاتا تھا تاکہ کوئی مسلمان اس میں پھنس جائے پس یہ آیت نازل ہوئی۔ صحیح بخاری میں بھی یہ روایت مروی ہے۔ (۸) مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ تین شخصوں سے جناب باری تقدس و تعالیٰ قیامت کے دن بات نہ کرے گا نہ ان کی طرف دیکھے گا نہ انہیں پاک کرے گا اور ان کیلئے دکھ درد کے عذاب ہیں' ایک وہ جس کے پاس بچا ہوا پانی ہے۔ پھر وہ کسی مسافر کو نہیں دیتا ' دوسرا وہ جو عصر کے بعد جھوٹی قسم کھا کر اپنا مال فروخت کرتا ہے' تیسرا وہ جو بادشاہ مسلمان سے بیعت کرتا ہے پس اگر وہ اسے مال دے تو پوری کرتا ہے اور اگر نہ دے تو بیعت پوری نہیں کرتا۔ یہ حدیث ابوداؤد اور ترمذی میں بھی ہے اور امام ترمذی ؒ اسے حسن صحیح کہتے ہیں۔

وَإِنَّ مِنْهُمْ لَفَرِيقًا يَلْوُۥنَ أَلْسِنَتَهُم بِٱلْكِتَٰبِ لِتَحْسَبُوهُ مِنَ ٱلْكِتَٰبِ وَمَا هُوَ مِنَ ٱلْكِتَٰبِ وَيَقُولُونَ هُوَ مِنْ عِندِ ٱللَّهِ وَمَا هُوَ مِنْ عِندِ ٱللَّهِ وَيَقُولُونَ عَلَى ٱللَّهِ ٱلْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ﴿۷۸﴾

یقیناً ان میں ایسا گروہ بھی ہے جو کتاب پڑھتے ہوئے اپنی زبان مروڑتا ہے تا کہ تم اسے کتاب ہی کی عبارت خیال کرنے لگو اور دراصل وہ کتاب میں نہیں اور یہ کہتے بھی ہیں کہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے حالانکہ دراصل وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے نہیں' وہ تو دانستہ اللہ تعالیٰ پر جھوٹ بولتے ہیں۔

**یہودیوں کی کلام اللہ تعالیٰ میں تحریف:** یہاں بھی انہی ملعون یہودیوں کا ذکر ہو رہا ہے کہ ان کا ایک گروہ یہ بھی کرتا ہے کہ کلام کو اس کی جگہ سے ہٹا دیتا ہے ربانی کتاب بدل دیتا ہے اصل مطلب اور صحیح معنی خبط کر دیتا ہے اور جاہلوں کو اس چکر میں ڈال دیتا ہے کہ کتاب اللہ یہی ہے پھر یہ خود اپنی زبان سے بھی اسے کتاب اللہ کہہ کر جاہلوں کے اس خیال کو اور مضبوط کر دیتے ہیں اور جان بوجھ کر اللہ تعالیٰ پر افترا کرتے ہیں اور جھوٹ بکتے ہیں۔ زبان موڑنے سے مطلب یہاں تحریف کرنا ہے۔ حضرت ابن عباس ؓ سے صحیح بخاری شریف میں مروی ہے کہ یہ لوگ تحریف کرتے تھے اور ازالہ کر دیتے تھے۔ مخلوق میں ایسا تو کوئی نہیں کتاب اللہ کا لفظ بدل دے' ہاں یہ لوگ تحریف اور بیجا تاویل کرتے تھے۔

وہب بن منبہ ؒ فرماتے ہیں کہ توراۃ و انجیل اسی طرح ہیں جس طرح اللہ تعالیٰ نے اتاریں ایک حرف بھی ان میں سے نہیں بدلا لیکن یہ لوگ تحریف و تاویل سے لوگوں کو گمراہ کرتے ہیں اور جو کتابیں انہوں نے اپنی طرف سے لکھ لیں ہیں اور جسے وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے مشہور کر رہے ہیں ان سے بھی لوگوں کو بہکاتے ہیں حالانکہ دراصل وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے نہیں لیکن اللہ تعالیٰ کی اصلی کتابیں تو محفوظ ہیں جو بدلتی نہیں (ابن ابی حاتم)۔ حضرت وہب ؒ کے اس فرمان کا اگر یہ مطلب ہو کہ ان کے پاس اب جو کتاب ہے تو ہم بالیقین کہتے ہیں کہ وہ بدلی ہوئی ہے اور محرف ہے اور زیادتی اور نقصان سے ہرگز پاک نہیں اور پھر جو زبان عربی میں ہمارے ہاتھوں میں ہے اس میں تو بڑی خطا ہے اور بہت ہی زیادتی ہے اور کمی بھی اصل سے بہت ہے اور کھلے ہوئے وہم اور صاف صاف غلطیاں موجود ہیں بلکہ دراصل اسے ترجمہ کہنا زیبا ہی نہیں' وہ تو تفسیر اور وہ بھی بے اعتبار تفسیر ہے اور پھر ان سمجھداروں کی لکھی ہوئی تفسیر ہے جن میں اکثر بلکہ کل کے کل دراصل محض الٹی سمجھ والے ہیں' اور اگر حضرت وہب ؒ کے فرمان کا یہ مطلب ہو کر اللہ تعالیٰ کی کتاب جو درحقیقت ربانی کتاب ہے پس وہ بیشک محفوظ و مصئون ہے اس میں کمی زیادتی ناممکن ہے۔

مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا عِبَادًا لِّيْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ كُوْنُوْا رَبّٰنِيّٖنَ بِمَا كُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْكِتٰبَ وَبِمَا كُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ﴿۷۹﴾ وَلَا يَاْمُرَكُمْ اَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِكَةَ وَالنَّبِيّٖنَ اَرْبَابًا ۭ اَيَاْمُرُكُمْ بِالْكُفْرِ بَعْدَ اِذْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿۸۰﴾

کسی ایسے انسان کو جسے اللہ تعالیٰ کتاب و حکمت اور نبوت دے یہ لائق نہیں کہ پھر بھی وہ لوگوں سے کہے کہ تم اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر میرے بندے بن جاؤ بلکہ وہ تو کہے گا کہ تم سب رب کے ہو جاؤ تمہارے کتاب سکھانے کے باعث اور تمہارے کتاب پڑھنے کے سبب۔ نہ (یہ ہو سکتا ہے) وہ تم کو فرشتوں اور نبیوں کو رب بنا لینے کا حکم کرے' کیا وہ تمہارے مسلمان ہونے کے بعد تم کو کفر کا حکم دے گا۔

**اللہ تعالیٰ کا کوئی نبی کوئی فرشتہ اپنی بندگی کی دعوت نہیں دے سکتا:** رسول اللہ ﷺ کے پاس جب یہودیوں کے اور نجرانی نصرانیوں کے علماء جمع ہوئے اور آپ ﷺ نے انہیں اسلام قبول کرنے کی دعوت دی تو ابو رافع قرظی کہنے لگا کہ کیا آپ چاہتے ہیں

کہ جس طرح نصرانیوں نے حضرت عیسیٰ بن مریم کی عبادت کی ہم بھی آپ کی عبادت کریں؟ تو نجران کے ایک نصرانی نے بھی جسے آئیس کہا جاتا تھا یہی کہا کہ کیا آپ کی یہی چاہت ہے؟ اور یہی دعوت ہے؟ تو حضور ﷺ نے فرمایا معاذ اللہ' نہ ہم خود اللہ تعالیٰ کے سوا دوسرے کی پوجا کریں نہ کسی اور کو اللہ تعالیٰ کے سوا دوسرے کی عبادت کی تعلیم دیں نہ میری پیغمبری کا یہ مقصد نہ مجھے اللہ تعالیٰ کا یہ حکم۔ اس پر یہ آیات نازل ہوئیں کہ کسی انسان کو کتاب و حکمت اور نبوت و رسالت پالینے کے بعد یہ لائق ہی نہیں کہ اپنی پرستش کی طرف لوگوں کو بلائے۔ جب انبیاء کرام کا جو اتنی بڑی بزرگی فضیلت اور مرتبے والے ہیں یہ منصب نہیں تو کسی اور کو کب لائق ہے کہ اپنی پوجا پاٹ کرائے اور اپنی بندگی کی تلقین لوگوں کو کرے۔ امام حسن بصری ؒ فرماتے ہیں کہ ادنیٰ مومن سے بھی یہ نہیں ہو سکتا کہ وہ لوگوں کو اپنی بندگی کی دعوت دے۔ یہاں یہ اس لئے فرمایا کہ یہ یہود و نصاریٰ آپس میں ہی ایک دوسرے کو پوجتے تھے۔ قرآن شاہد ہے جو فرماتا ہے ﴿ اِتَّخَذُوْۤا اَحْبَارَهُمْ وَ رُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ﴾ یعنی ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر اپنے عالموں اور درویشوں کو اپنا رب بنا لیا ہے۔ مسند و ترمذی کی وہ حدیث بھی آ رہی ہے کہ حضرت عدی بن حاتم ؓ نے رسول مقبول ﷺ کی خدمت میں عرض کیا کہ وہ تو ان کی عبادت نہیں کرتے تھے تو آپ ﷺ نے فرمایا کیوں نہیں؟ وہ ان پر حرام کو حلال اور حلال کو حرام کر دیتے تھے اور یہ ان کی مانتے چلے جاتے تھے یہی ان کی عبادت تھی۔

پس جاہل درویش اور بے سمجھ علماء اور مشائخ اس مذمت اور ڈانٹ ڈپٹ میں داخل ہیں۔ رسول اللہ ﷺ اور ان کی اتباع کرنے والے علماء کرام اس سے یکسو ہیں اس لئے کہ وہ تو صرف فرمان ربانی اور کلام رسول ﷺ کی تبلیغ کرتے ہیں اور ان کاموں سے روکتے ہیں جن سے انبیاء کرام روک گئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے حضرات انبیاء تو خالق و مخلوق کے درمیان سفیر ہیں حق رسالت ادا کرتے ہیں اور امانت ربانی احتیاط کے ساتھ بندگان رب کو پہنچا دیتے ہیں۔ نہایت بیدار مغزی ہوشیاری کمال نگرانی اور پوری حفاظت کے ساتھ وہ پوری دنیا کے خیر خواہ ہوتے ہیں' وہ احکام الٰہی کے پہنچانے والے ہوتے ہیں۔ رسولوں کی ہدایت تو لوگوں کو ربانی بننے کی ہوتی ہے کہ وہ حکمتوں والے اور حلم والے بن جائیں سمجھدار اور عابد و زاہد متقی اور پارسا ہیں۔ حضرت ضحاک ؒ فرماتے ہیں کہ قرآن سیکھنے والوں پر حق ہے کہ وہ باسمجھ ہوں۔ ﴿ تَعْلَمُوْنَ ﴾ اور ﴿ تَعَلَّمُوْنَ ﴾ دونوں قراءت ہیں پہلے کے معنی ہیں سمجھنے کے دوسرے کے معنے ہیں' تعلیم دینے کے۔ ﴿ تَدْرُسُوْنَ ﴾ کے معنے ہیں الفاظ یاد کرنے کے۔

پھر ارشاد ہے کہ وہ یہ حکم نہیں کرتے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا اور کی عبادت کرو خواہ وہ نبی ہو۔ بھیجا ہوا خواہ فرشتہ ہو قرب اللہ والا ' یہ تو وہی کر سکتا ہے جو اللہ تعالیٰ کے سوا دوسرے کی عبادت کی دعوت دے' اور جو ایسا کرے اس نے کفر کیا اور کفر نبیوں کا کام نہیں' ان کا کام تو ایمان ہے اور ایمان نام ہے اللہ واحد کی عبادت اور پرستش کا' اور یہی نبیوں کی آواز ہے' جیسے خود قرآن فرماتا ہے ﴿ وَمَاۤ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِیْۤ اِلَیْهِ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ﴾ یعنی تجھ سے پہلے بھی ہم نے جتنے رسول بھیجے سب پر یہی وحی نازل کی کہ میرے سوا کوئی معبود ہے ہی نہیں' تم سب میری عبادت کرتے رہو۔ اور جگہ فرمان ہے ﴿ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِیْ كُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَ اجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ ﴾ یعنی ہم نے ہر امت میں رسول بھیجا کہ تم اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور اللہ کے سوا ہر کسی کی عبادت سے بچو۔ اور جگہ ارشاد ہے تجھ سے پہلے تمام رسولوں سے پوچھ لے کہ کیا ہم نے اپنی ذات رحمٰن کے سوا ان کی عبادت کے لئے کسی کو مقرر کیا تھا؟ فرشتوں کی طرف سے خبر دیتا ہے کہ ﴿ من یقل منهم ﴾ ان میں سے اگر کوئی کہدے کہ میں معبود ہوں۔ بجز۔ اللہ تعالیٰ کے تو اسے بھی جہنم کی سزا دیں اور اسی طرح ہم ظالموں کو بدلہ دیتے ہیں۔

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِیْثَاقَ النَّبِیّٖنَ لَمَاۤ اٰتَیْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ

مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ ؕ قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَاَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ اِصْرِىْ ؕ قَالُوْۤا اَقْرَرْنَا ؕ قَالَ فَاشْهَدُوْا وَاَنَا مَعَكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ ﴿۸۱﴾ فَمَنْ تَوَلّٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿۸۲﴾

جب اللہ تعالٰی نے نبیوں کا عہد لیا کہ جب میں تم کو کتاب و حکمت دوں پھر تمہارے پاس وہ رسول آئے جو تمہارے پاس کی چیز کو سچ بتائے تو تم کو اس پر ایمان لانا اور اسکی مدد کرنا ضروری ہے' فرمایا کہ تم اس کے اقراری ہو اور اس پر میرا ذمہ لے رہے ہو؟ سب نے کہا ہمیں اقرار ہے' فرمایا تو اب گواہ رہو اور خود میں بھی تمہارے ساتھ گواہوں میں ہوں۔ پس اس کے بعد بھی جو پلٹ جائیں وہ یقیناً پورے نافرمان ہیں۔

**ہر نبی کو اپنے بعد والے نبی اور رسول پر ایمان لانے کا حکم:** یہاں بیان ہو رہا ہے کہ حضرت آدمؑ سے لے کر حضرت عیسٰیؑ تک کے تمام انبیاء کرامؑ سے اللہ تعالٰی نے وعدہ لیا کہ جب کبھی ان میں سے کسی کو اللہ تبارک و تعالٰی کتاب و حکمت دے اور وہ بڑے مرتبے تک پہنچ جائے پھر اس کے بعد اسی کے زمانے میں رسول آ جائے تو اس پر ایمان لانا اور اس کی نصرت و امداد کرنا اس کا فرض ہو گا۔ یہ نہیں کہ اپنے علم و نبوت پر نظر ڈال کر اپنے بعد والے نبی کی اتباع اور امداد سے رک جائے۔ ان سے کہا کہ کیا تم اقرار کرتے ہو؟ اور میرا ابو جھل مضبوط عہد و میثاق لے رہے ہو؟ سب نے کہا ہاں ہمارا اقرار ہے۔ تو فرمایا گواہ رہو اور میں خود بھی گواہ ہوں۔ اب اس عہد و میثاق سے جو پھر جائے وہ قطعی فاسق' بے حکم اور بدکار ہے۔

حضرت علی بن ابی طالبؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالٰی نے ہر نبی سے عہد لیا کہ اس کی زندگی میں اگر اللہ اپنے نبی حضرت محمد مصطفٰی ﷺ کو بھیجے تو اس پر فرض ہے کہ وہ آپ ﷺ پر ایمان لائے اور آپ ﷺ کی امداد کرے اور اپنی امت کو بھی وہ یہی تلقین کر دے کہ وہ بھی حضور ﷺ پر ایمان لائے اور آپ ﷺ کی تابعداری میں لگ جائے۔ طاؤسؒ' حسن بصریؒ اور قتادہؒ فرماتے ہیں کہ نبیوں سے اللہ تعالٰی نے عہد لیا کہ ایک دوسرے کی تصدیق کریں۔ کوئی یہ نہ سمجھے کہ یہ تفسیر اوپر کی تفسیر کے خلاف ہے بلکہ یہ اس کی تائید ہے اسی لئے حضرت طاؤسؒ سے ان کے لڑکے کی روایت مثل روایت حضرت علیؓ اور حضرت ابن عباسؓ کے بھی مروی ہے۔

مسند احمد کی روایت میں ہے کہ حضرت عمر بن خطابؓ نے رسول اللہ ﷺ سے کہا یا رسول اللہ! میں نے ایک دوست قریظی یہودی سے کہا تھا کہ وہ توراۃ کی جامع باتیں مجھے لکھ دے تو اگر آپ فرمائیں میں انہیں پیش کروں۔ حضور ﷺ کا چہرہ متغیر ہو گیا۔ حضرت عبداللہ بن ثابتؓ نے کہا کہ تم دیکھتے نہیں کہ آپ ﷺ کے چہرہ کا کیا حال ہے؟ تو حضرت عمرؓ کہنے لگے میں اللہ تعالٰی کے رب ہونے پر اسلام کے دین ہونے پر محمد کے رسول ہونے پر خوش ہوں (ﷺ) اس وقت حضور ﷺ کا غصہ دور ہوا اور فرمایا قسم ہے اس اللہ تعالٰی کی جس کے قبضے میں میری جان ہے اگر (حضرت) موسٰیؑ تم میں آ جائیں اور تم ان کی تابعداری میں لگ جاؤ اور مجھے چھوڑ دو تو تم سب گمراہ ہو جاؤ۔ تمام امتوں میں سے میرے حصے کی امت تم ہو اور تمام نبیوں میں سے تمہارے حصے کا نبی میں ہوں۔

مسند ابو یعلٰی میں ہے کہ اہل کتاب سے کچھ نہ پوچھو وہ خود گمراہ ہیں تم کو راہ راست کیسے دکھائیں گے؟ بلکہ ممکن ہے کہ تم کسی باطل کی تصدیق کر لو یا کسی حق کی تکذیب کر بیٹھو' اللہ تعالٰی کی قسم اگر موسٰی بھی تم میں زندہ موجود ہوتے تو انہیں بھی بجز میری تابعداری کے اور کچھ حلال نہ تھا۔ بعض احادیث میں ہے کہ اگر موسٰیؑ اور عیسٰیؑ زندہ ہوتے تو انہیں بھی میری اتباع کے سوا چارہ نہ تھا۔ پس ثابت ہوا کہ ہمارے رسول حضرت محمد ﷺ خاتم الانبیاء ہیں اور امام اعظم ہیں۔ جس زمانہ میں بھی آپ ﷺ کی نبوت ہوتی آپ

ﷺ واجب الاطاعت تھے اور تمام انبیاء کی تابعداری پر جو اس وقت ہوں آپ ﷺ کی فرمانبرداری مقدم رہتی۔ یہی وجہ تھی کہ معراج والی رات بیت المقدس میں تمام انبیاء کے امام آپ ہی بنائے گئے۔ اسی طرح میدان محشر میں بھی اللہ تعالیٰ کو فیصلوں کے لئے لانے میں شفیع آپ ﷺ ہی ہوں گے' یہی وہ مقام محمود ہے جو آپ ﷺ کے سوا اور کسی کے لائق نہیں۔ تمام انبیاء اور کل رسول اس دن اس کام سے منہ پھیر لیں گے بالآخر آپ ﷺ ہی خصوصیت کے ساتھ اس مقام میں کھڑے ہوں گے' اللہ تعالیٰ اپنے درود و سلام آپ ﷺ پر ہمیشہ ہمیشہ بھیجتا رہے قیامت کے دن تک' آمین۔

اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ﴿۸۳﴾ قُلْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ عَلٰٓي اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَالنَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ ۠ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۡ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ﴿۸۴﴾ وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ وَھُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۸۵﴾

کیا پس اللہ تعالیٰ کے دین کے سوا اور دین کی تلاش میں ہیں؟ تمام آسمانوں والے اور سب زمین والے اللہ تعالیٰ ہی کے فرمانبردار ہیں خوشی سے ہوں تو اور جبراً ہوں تو سب اسی کی طرف لوٹائے جائیں گے۔ تو کہہ دے کہ ہم اللہ تعالیٰ پر اور جو کچھ ہم پر اتارا گیا ہے اور جو کچھ ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ اور اسحٰقؑ پر اور یعقوبؑ اور ان کی اولادوں پر اتارا گیا سب پر ایمان لائے اور جو کچھ موسٰیؑ اور عیسٰیؑ اور دوسرے نبی اللہ تعالیٰ کی طرف سے دیئے گئے اس پر بھی' ہم ان میں سے کسی کے درمیان فرق نہیں کرتے' اور ہم اللہ تعالیٰ کے فرمانبردار ہیں۔ جو شخص اسلام کے سوا اور دین تلاش کرے اس کا وہ دین قبول نہ کیا جائے گا' اور وہ آخرت میں نقصان پانے والوں میں ہو گا۔

**زمین و آسمان کی ہر چیز اللہ تعالیٰ کی تسبیح میں مشغول ہے:** اللہ تعالیٰ کے سچے دین کے سوا جو اس نے اپنی کتابوں میں اپنے رسولوں کی معرفت نازل فرمایا ہے یعنی صرف اللہ وحدہ لاشریک لہ کی عبادت کرنا کوئی شخص اور دین کی تلاش کرے اور اسے مانے اس کی تردید یہاں بیان ہو رہی ہے۔ پھر فرمایا کہ آسمان و زمین کی تمام چیزیں اس کی مطیع ہیں خواہ خوشی سے ہوں خواہ ناخوشی سے جیسے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿ وَلِلّٰهِ يَسْجُدُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّ كَرْهًا ﴾ الخ یعنی زمین و آسمان کی تمام تر مخلوق اللہ تعالیٰ کے سامنے سجدے کرتی ہے اپنی خوشی سے یا جبراً اور جگہ ہے ﴿ اَوَلَمْ يَرَوْا اِلٰى مَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ ﴾ کیا وہ نہیں دیکھتے کہ تمام مخلوق کے سائے دائیں بائیں جھک کر اللہ تعالیٰ کو سجدہ کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ہی کو سجدہ کرتی ہیں آسمانوں کی سب چیزیں اور زمینوں کے کل جاندار اور سب فرشتے' کوئی بھی تکبر نہیں کرتا سب کے سب اپنے اوپر والے رب تعالیٰ سے ڈرتے رہتے ہیں اور جو حکم دیئے جائیں بجا لاتے ہیں۔ پس مومنوں کا ظاہر باطن قلب و قالب دونوں اللہ تعالیٰ کے مطیع اور اس کے فرمانبردار ہوتے ہیں اور کافر بھی اللہ تعالیٰ کے قبضے میں اور جبراً اللہ تعالیٰ کی جانب جھکا ہوا ہے اس کے تمام فرمان اس پر جاری ہیں اور وہ ہر طرح قدرت و مشیت اللہ تعالیٰ کے ماتحت ہے کوئی چیز بھی اس کے غلبے اور قدرت سے باہر نہیں۔ اس آیت کی تفسیر میں ایک غریب حدیث یہ بھی وارد ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا آسمانوں والے تو فرشتے ہیں جو بخوشی اللہ تعالیٰ کے فرماں گزار ہیں اور زمین والے وہ ہیں جو اسلام پر پیدا ہوئے ہیں یہ بھی بشوق تمام اللہ

تعالیٰ کے زیر فرمان ہیں' اور ناخوشی سے ماتحت وہ ہیں جو لوگ مسلمان مجاہدین کے ہاتھوں میں میدان جنگ میں قید ہوتے ہیں اور طوق و زنجیر میں جکڑے ہوئے لائے جاتے ہیں' یہ لوگ ہیں جو جنت کی طرف گھسیٹے جاتے ہیں اور وہ نہیں چاہتے۔ ایک صحیح حدیث میں ہے کہ تیرے رب تعالیٰ کو ان لوگوں پر تعجب ہوتا ہے جو جنت کی طرف کھینچے جاتے ہیں زنجیروں اور رسیوں میں باندھ کر۔ اس حدیث کی اور سند بھی ہے لیکن اس آیت کے معنی تو یہی زیادہ قوی ہیں جو پہلے بیان ہوئے۔ حضرت مجاہدؒ فرماتے ہیں کہ یہ آیت اس آیت جیسی ہے ﴿وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ﴾ اگر تو ان سے پوچھے کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے پیدا کیا تو یقیناً وہ یہی جواب دیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے۔ ابن عباسؓ فرماتے ہیں اس سے مراد وہ وقت ہے جب روز ازل میں ان سب سے میثاق اور عہد لیا تھا۔ اور سب اسی کی طرف لوٹائے جائیں گے یعنی قیامت کے دن اور ہر ایک کو وہ اس کے عمل کا بدلہ دے گا۔

پھر فرماتا ہے تو کہہ ہم اللہ پر ایمان لائے اور قرآن پر اور ابراہیمؑ' اسماعیلؑ' اسحاقؑ اور یعقوبؑ پر جو صحیفے اور وحی اتری ہم اس پر بھی ایمان لائے اور ان کی اولادوں پر جو اترا اس پر بھی ہمارا ایمان ہے **اَسْبَاط** سے مراد بنی اسرائیل کے قبائل ہیں جو حضرت یعقوبؑ کی نسل میں سے تھے۔ یہ حضرت یعقوبؑ کے بارہ بیٹوں کی اولاد تھے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو توراۃ دی گئی تھی اور حضرت عیسیٰؑ کو انجیل اور بھی جتنے انبیاء کرام اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ لائے ہمارا ان سب پر ایمان ہے ہم ان میں کوئی تفریق اور جدائی نہیں کرتے کہ کسی کو مانیں کسی کو نہ مانیں بلکہ ہمارا سب پر ایمان ہے اور ہم اللہ تعالیٰ کے فرمان گزار ہیں۔ پس اس امت کے مومن تمام انبیاء اور کل الہامی کتابوں کو مانتے ہیں کسی کے ساتھ کفر نہیں کرتے ہر کتاب اور ہر نبی کو سچا جانتے ہیں۔ پھر فرمایا کہ دین اللہ تعالیٰ کے سوا جو شخص کسی اور راہ پر چلے اس سے قبولیت دور ہے اور آخرت میں وہ نقصان میں پڑا جیسے صحیح حدیث میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص ایسا عمل کرے جس پر ہمارا حکم نہ ہو وہ مردود ہے۔ مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں قیامت کے دن اعمال آئیں گے' نماز آکر کہے گی کہ اے اللہ میں نماز ہوں۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو اچھی چیز ہے۔ صدقہ آئے گا اور کہے گا پروردگار میں صدقہ ہوں' جواب ملے گا تو بھی خیر پر ہے۔ روزہ آکر کہے گا میں روزہ ہوں' اللہ تعالیٰ فرمائیگا تو بھی بہتری پر ہے' پھر اسی طرح اور اعمال بھی آتے جائیں گے اور سب کو یہی جواب ملتا رہے گا۔ پھر اسلام آئے گا اور کہے گا اے اللہ! تو سلام ہے اور میں اسلام۔ اللہ تعالیٰ فرمائیگا تو خیر پر ہے آج تیرے ہی باعث میں پکڑوں گا اور تیری ہی وجہ سے میں انعام دوں گا۔ اللہ تعالیٰ اپنی کتاب میں فرماتا ہے ﴿ وَمَنْ يَّبْتَغِ ﴾۔ یہ حدیث صرف مسند احمد میں ہے اور اس کے راوی حسن کا حضرت ابوہریرہؓ سے سننا ثابت نہیں۔

كَيْفَ يَهْدِي اللّٰهُ قَوْمًا كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ وَشَهِدُوْٓا اَنَّ الرَّسُوْلَ حَقٌّ وَّ جَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ۭ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۸۶﴾ اُولٰۗىِٕكَ جَزَاۗؤُھُمْ اَنَّ عَلَيْهِمْ لَعْنَةَ اللّٰهِ وَالْمَلٰۗىِٕكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ﴿۸۷﴾ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا ھُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿۸۸﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا ۣ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۸۹﴾

اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو کیسے ہدایت دے جو اپنے ایمان لانے اور رسول کی حقانیت کی گواہی دینے اور اپنے پاس روشن دلیلیں آجانے کے بعد کافر ہو

جائیں۔ اللہ تعالیٰ ایسے بے انصاف لوگوں کو راہ راست پر نہیں لاتا۔ ان پر تو یہی سزا ہے کہ ان پر اللہ تعالیٰ کی اور فرشتوں کی اور تمام لوگوں کی لعنت ہو، جس میں یہ ہمیشہ پڑے رہیں، نہ تو ان سے عذاب ہلکا کیا جائے نہ انہیں مہلت دی جائے۔ مگر جو لوگ اس کے بعد توبہ اور اصلاح کر لیں تو بے شک اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے۔

**اگر مرتد سچی توبہ کر لے تو؟** حضرت عبداللہ بن عباس ؓ فرماتے ہیں کہ ایک انصاری مرتد ہو کر مشرکین میں جاملا۔ پھر پچھتانے لگا اور اپنی قوم سے کہلوایا کہ رسول اللہ ﷺ سے دریافت کرو کیا میری توبہ پھر بھی قبول ہو سکتی ہے؟ ان کے دریافت کرنے پر یہ آیات اتریں۔ اس کی قوم نے اسے کہلوا بھیجا وہ پھر توبہ کر کے نئے سرے سے مسلمان ہو کر حاضر ہو گیا (ابن جریر)۔ نسائی، حاکم اور ابن حبان میں بھی یہ روایت موجود ہے۔ امام حاکم ؒ اسے صحیح الاسناد کہتے ہیں۔ مسند عبدالرزاق میں ہے کہ حارث بن سوید ؓ نے اسلام قبول کیا، پھر اپنی قوم میں مل گیا اور اسلام سے پھر گیا اس کے بارے میں یہ آیات اتریں۔ اس کی قوم کے ایک شخص نے یہ آیات پڑھ سنائیں تو اس نے کہا جہاں تک میرا خیال ہے اللہ تعالیٰ کی قسم تو سچا ہے اور اللہ تعالیٰ کے نبی تو تجھ سے بہت ہی زیادہ سچے ہیں اور اللہ تعالیٰ سب سچوں سے زیادہ سچا ہے۔ پھر وہ حضور ﷺ کی طرف لوٹ آئے اسلام لائے اور بہت اچھی طرح اسلام کو نبھایا۔

بینات سے مراد رسول اللہ ﷺ کی تصدیق پر حجتوں اور دلیلوں کا بالکل واضح ہو جانا ہے۔ پس جو لوگ ایمان لائے رسول کی حقانیت مان چکے دلیلیں دیکھ چکے پھر شرک کے اندھیروں میں جا چھپے یہ لوگ مستحق ہدایت نہیں کیونکہ آنکھوں کے ہوتے اندھاپے کو انہوں نے پسند کیا۔ اللہ تعالیٰ ناانصاف لوگوں کی رہبری نہیں کرتا، انہیں اللہ تعالیٰ لعنت کرتا ہے اور اس کی مخلوق بھی، جو لعنت دائمی ہے نہ تو کسی وقت ان کے عذابوں میں تخفیف ہو گی نہ موقوفی۔

پھر اپنا لطف و احسان رافت و رحم کا بیان فرماتا ہے کہ اس بدترین جرم کے بعد بھی جو میری طرف جھکے اور اپنے بداعمال کی اصلاح کر لے میں بھی اس سے درگزر کر لیتا ہوں۔

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بَعْدَ إِيمَانِهِمْ ثُمَّ ازْدَادُوا كُفْرًا لَّن تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الضَّالُّونَ ﴿٩٠﴾ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَن يُقْبَلَ مِنْ أَحَدِهِم مِّلْءُ الْأَرْضِ ذَهَبًا وَلَوِ افْتَدَىٰ بِهِ ۗ أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ وَمَا لَهُم مِّن نَّاصِرِينَ ﴿٩١﴾

ع ۱۷ / ۹

بیشک جو لوگ اپنے ایمان کے بعد کفر کریں پھر کفر میں بڑھ جائیں انکی توبہ ہرگز ہرگز قبول نہ کی جائے گی، یہی گمراہ لوگ ہیں۔ ہاں جو لوگ کفر کریں اور مرتے دم تک کافر رہیں ان میں سے کوئی اگر زمین بھر سونا دے گو فدیے میں ہی ہو تو بھی ہرگز قبول نہ کیا جائیگا، یہی لوگ ہیں جن کے لئے تکلیف دینے والا عذاب ہے اور جن کا کوئی مددگار نہیں۔

**نزع کی حالت میں توبہ قبول نہیں:** ایمان کے بعد کفر کرنیوالوں کو پھر اسی کفر پر مرنیوالوں کو پروردگار عالم ڈرا رہا ہے کہ موت کے وقت کی تمہاری توبہ قبول نہ ہو گی۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿ وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِينَ ﴾ آخر دم تک یعنی موت کے وقت تک گناہوں میں مبتلا رہنے والے موت کو دیکھ کر جو توبہ کریں وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں قبول نہیں۔ اور یہی یہاں ہے کہ انکی توبہ ہرگز مقبول نہ ہو

گی اور یہی لوگ وہ ہیں جو راہ حق سے بھٹک کر باطل راہ پر لگ گئے۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ کچھ لوگ مسلمان ہوئے پھر مرتد ہو گئے پھر اسلام لائے پھر مرتد ہو گئے پھر اپنی قوم کے پاس آدمی بھیج کر پچھوایا کہ کیا اب ہماری توبہ ہے؟ انہوں نے حضور ﷺ سے سوال کیا اس پر یہ آیت اتری (بزار)۔ اس کی اسناد بہت عمدہ ہے۔

پھر فرماتا ہے کہ کفر پر مرنے والوں کی کوئی نیکی قبول نہیں گو اس نے زمین بھر کر سونا اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ کیا ہو۔ نبی ﷺ سے پوچھا گیا کہ عبداللہ بن جدعان جو بڑا مہمان نواز غلام آزاد کرنے والا اور کھانا دینے والا شخص تھا کیا اسے اس کی یہ نیکی کام آئے گی؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا اس نے ساری عمر میں ایک دفعہ بھی ﴿ رَبِّ اغْفِرْلِیْ خَطِیْئَتِیْ یَوْمَ الدِّیْنِ ﴾ نہیں کہا' یعنی اے میرے رب میری خطاؤں کو قیامت کے دن بخش۔ جس طرح اس کی خیرات نامقبول ہے اسی طرح فدیہ اور معاوضہ بھی۔ جیسے اور جگہ ہے ﴿ وَلَا یُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا تَنْفَعُهَا شَفَاعَةٌ ﴾ ان سے نہ بدلہ مقبول نہ انہیں سفارش کا نفع' اور فرمایا ﴿ لَا بَیْعٌ فِیْهِ وَلَا خِلٰلٌ ﴾ اس دن نہ خرید و فروخت ہے نہ مودت و محبت اور جگہ ارشاد ہے ﴿ اِنَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَوْ اَنَّ لَهُمْ ﴾ یعنی اگر کافروں کے پاس زمین میں جو کچھ ہے ہو اور اتنا ہی اور بھی ہو پھر وہ اس سب کو قیامت کے عذابوں کے بدلے فدیہ دیں تو بھی نامقبول ہے' ان تکلیف والے المناک عذابوں کو سہنا ہی پڑے گا۔ یہی مضمون یہاں بھی بیان فرمایا گیا ہے۔ بعض نے ﴿ وَلَوِ افْتَدٰی ﴾ کو واؤ کو زائد کہا ہے لیکن واؤ کو عطف کی ماننا اور وہ تفسیر کرنا جو ہم نے کی بہت بہتر ہے' واللہ اعلم۔ پس ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے عذابوں سے کفار کو کوئی چیز نہیں چھڑا سکتی گو وہ بڑے نیک اور نہایت خرچیلے ہوں گو زمین بھر بھر کر سونا راہ اللہ لٹائیں یا پہاڑوں اور ٹیلوں مٹی اور ریت نرم زمین اور سخت زمین خشکی اور تری کے ہم وزن سونا عذابوں کے بدلے دینا چاہیں دیں۔ مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جہنمی سے قیامت کے دن کہا جائے گا کہ زمین پر جو کچھ ہے اگر تیرا ہو جائے تو کیا تو اس سب کو ان سزاؤں کے بدلے اپنے فدیے میں دے ڈالے گا' وہ کہے گا ہاں۔ تو جناب باری تعالیٰ کا ارشاد ہو گا کہ میں نے تجھ سے بہ نسبت اس کے بہت ہی کم چاہا تھا میں نے تجھ سے اس وقت وعدہ لیا تھا جب تو اپنے باپ آدمؑ کی پیٹھ میں تھا کہ میرے ساتھ کسی کو شریک نہ بنانا لیکن تو بغیر شرک کئے نہ رہا۔ یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی دوسری سند کے ساتھ ہے۔

مسند احمد کی ایک اور حدیث میں ہے کہ حضرت انس بن مالکؓ فرماتے ہیں رسول کریم ﷺ نے فرمایا ایک جنتی کو لایا جائے گا اور اس سے اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہو تم نے کیسی جگہ پائی؟ وہ جواب دے گا اے اللہ بہت ہی بہتر۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا اچھا اور جو کچھ مانگنا ہو مانگو دل میں جو تمنا ہو کہو' تو یہ کہے گا باری تعالیٰ مجھے صرف یہی تمنا ہے اور میرا ایک ہی سوال ہے کہ مجھے دنیا میں پھر بھیج دیا جائے میں تیری راہ میں جہاد کروں اور پھر شہید کیا جاؤں پھر زندہ ہو جاؤں پھر شہید کیا جاؤں' دس مرتبہ ایسا ہی ہو۔ کیونکہ وہ شہادت کی فضیلت اور شہید کے مرتبے دیکھ چکا ہے۔ اسی طرح ایک جہنمی کو بلایا جائے گا اور اس سے اللہ تعالیٰ فرمائے گا اے ابن آدم! تو نے اپنی جگہ کیسی پائی؟ وہ کہے گا اے اللہ بہت ہی بری۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کیا ساری زمین بھر کر سونا دے کر ان عذابوں سے چھوٹنا تجھے پسند ہے؟ وہ کہے گا ہاں باری تعالیٰ۔ اس وقت جناب باری تعالیٰ فرمائے گا تو جھوٹا ہے میں نے تو اس سے بہت ہی کم اور بالکل آسان چیز تجھ سے طلب کی تھی لیکن تو نے اسے بھی نہ کیا۔ چنانچہ وہ جہنم میں بھیج دیا جائے گا۔ پس یہاں فرمایا کہ ان کے لئے تکلیف دہ عذاب ہیں اور کوئی ایسا نہیں جو ان عذابوں سے چھڑا سکے یا ان کی کسی طرح کی مدد کر سکے۔

(اللہ تعالیٰ ہمیں اپنے عذابوں سے نجات دے)۔ آمین ﴿ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ﴾ تفسیر ابن کثیر اردو کا تیسرا پارہ ختم ہوا۔

لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ۛ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَیْءٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِیْمٌ ﴿۹۲﴾

جب تک تم اپنی پسندیدہ چیز کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ نہ کرو گے ہرگز بھلائی نہ پاؤ گے تم جو خرچ کرو اسے اللہ تعالیٰ بخوبی جانتا ہے۔

اللہ کے راستہ (اپنی پسندیدہ) میں اچھی چیز صدقہ کی جائے: حضرت عمرو بن میمونؒ کہتے ہیں کہ "بر" (نیکی و بھلائی) سے یہاں جنت مراد ہے یعنی جب تک تم اپنی پسندیدہ چیز کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ نہ کرو گے ہرگز جنت میں داخل نہ ہو گے۔ حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ تمام انصار میں حضرت ابو طلحہؓ سب سے زیادہ مالدار تھے۔ وہ اپنے تمام مال اور جائداد میں "بیر حاء" (نامی باغ) کو جو مسجد نبوی ﷺ کے سامنے تھا' سب سے زیادہ پسند کرتے تھے۔ آنحضرت ﷺ بھی اکثر اس باغ میں جایا کرتے تھے۔ اور اس کے کنویں کا عمدہ میٹھا پانی پیا کرتے تھے۔ جب یہ متذکرہ بالا آیت نازل ہوئی تو حضرت ابو طلحہؓ نے حاضر ہو کر آپ سے عرض کیا کہ یارسول اللہ! اللہ تعالیٰ اس طرح فرماتا ہے اور میرا سب سے زیادہ عزیز مال یہی "بیر حا" (نامی باغ) ہے۔ لہذا میں اس کو اس امید میں کہ جو بھلائی اللہ تعالیٰ کے پاس ہے وہی میرے لئے جمع رہے' اللہ تعالیٰ کی راہ میں صدقہ کرتا ہوں' لہذا آپ ﷺ کو اختیار ہے جس طرح مناسب سمجھیں اس کو تقسیم کر دیں۔ آپ ﷺ خوش ہو کر فرمانے لگے کہ "واہ واہ یہ بہت ہی فائدے مند مال ہے اس سے لوگوں کو بہت فائدہ ہو گا پھر فرمایا میری رائے یہ ہے اس باغ کو اپنے رشتہ داروں میں تقسیم کر دو۔" حضرت ابو طلحہؓ نے عرض کیا کہ "بہت اچھا" اور پھر اسے اپنے رشتہ داروں اور چچازاد بھائیوں میں تقسیم کر دیا (مسند احمد۔ بخاری و مسلم)۔

بخاری و مسلم میں آیا ہے کہ ایک دفعہ حضرت عمرؓ بھی آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یارسول اللہ! میرا سب سے زیادہ عزیز اور بہتر مال وہ ہے جو خیبر میں میری زمین کا ایک حصہ ہے (میں اس کو اللہ کی راہ میں صدقہ کرنا چاہتا ہوں) فرمایئے کیا کروں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ "اصل (زمین) کو اپنے قبضہ میں رکھو اور اس کی پیداوار پھل وغیرہ اللہ کی راہ میں وقف کر دو"۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ جب میں تلاوت کے دوران اس مذکورہ بالا آیت پر پہنچا تو میں اپنے تمام مال و جائداد کو تصور میں لایا' لیکن مجھے اپنی رومی کنیز سے زیادہ کوئی چیز محبوب تر نظر نہ آئی لہذا میں نے اسی کو اللہ تعالیٰ کی راہ میں آزاد کر دیا (میرے دل میں اسکی اتنی محبت ہے کہ) اگر میں اللہ کی راہ میں دی ہوئی کسی چیز کو واپس لے سکتا تو اس کنیز سے تو ضرور ہی نکاح کر لیتا (مسند بزار)۔

كُلُّ الطَّعَامِ كَانَ حِلًّا لِّبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اِلَّا مَا حَرَّمَ اِسْرَآءِیْلُ عَلٰى نَفْسِهٖ مِنْ قَبْلِ اَنْ تُنَزَّلَ التَّوْرٰىةُ ؕ قُلْ فَاْتُوْا بِالتَّوْرٰىةِ فَاتْلُوْهَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ﴿۹۳﴾ فَمَنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ مِنْ بَعْدِ ذٰلِكَ فَاُولٰٓىِٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۹۴﴾ قُلْ صَدَقَ اللّٰهُ ۫ فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ﴿۹۵﴾

توراۃ کے نزول سے پہلے (حضرت) یعقوبؑ نے جس چیز کو اپنے اوپر حرام کر لیا تھا اس کے سوا تمام کھانے بنی اسرائیل پر حلال تھے کہو کہ اگر تم سچے ہو

بارے میں نازل ہوئی ہیں جب کہ انہوں نے کھلے لفظوں میں یہود کی دوستی توڑی اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ اور ایمان دار لوگوں کی دوستی پر راضی ہو گئے۔ اسی لئے ان تمام آیتوں کے آخر میں فرمان ہوا کہ جو شخص اللہ اور اس کے رسول اور مومنوں سے دوستی رکھے وہ اللہ کے لشکر میں داخل ہے اور یہی اللہ کا لشکر غالب ہے جیسے فرمان باری تعالیٰ ہے۔ ﴿ كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَرُسُلِيْ ﴾ الخ یعنی اللہ تعالیٰ لکھ چکا ہے کہ میں اور میرے رسول ﷺ ہی غالب رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ پر اور آخرت پر ایمان رکھنے والوں کو تو اللہ تعالیٰ اور رسول کے دشمنوں سے دوستی رکھنے والا کبھی نہ پائے گا گو وہ باپ' بیٹے' بھائی' اور کنبے قبیلے کے لوگ ہوں۔ یہی ہیں جن کے دلوں میں اللہ تعالیٰ نے ایمان لکھ دیا ہے اور اپنی روح سے ان کی تائید کی ہے۔ انہیں اللہ تعالیٰ ان جنتوں میں لے جائے گا جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں' جہاں وہ ہمیشہ رہیں گے رب تعالیٰ ان سے راضی ہے یہ اللہ سے خوش ہیں' یہی اللہ تعالیٰ کے لشکر ہیں اور اللہ تعالیٰ ہی کا لشکر فلاح پانے والا ہے۔ پس جو بھی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ اور مومنوں کی دوستیوں پر رضامند ہو جائے وہ دنیا میں منصور ہے اور آخرت میں فلاح پانے والا ہے' اسی لئے اس آیت کو بھی اس جملے پر ختم کیا۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَكُمْ هُزُوًا وَّلَعِبًا مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَالْكُفَّارَ اَوْلِيَاۗءَ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۵۷﴾ وَاِذَا نَادَيْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّلَعِبًا ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْقِلُوْنَ ﴿۵۸﴾

مسلمانو! ان لوگوں کو دوست نہ بناؤ جو تمہارے دین کو ہنسی کھیل بنائے ہوئے ہیں خواہ وہ ان میں سے ہوں جو تم سے پہلے کتاب دیئے گئے خواہ کفار ہوں' اگر تم سچے ہو تو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو۔ جب تم نماز کے لئے پکارتے ہو تو وہ اسے ہنسی کھیل ٹھیرا لیتے ہیں' یہ اس واسطے کہ بے عقل ہیں۔

**دشمن دین شیطان اور اذان:** اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو غیر مسلموں کی محبت سے نفرت دلاتا ہے اور فرماتا ہے کہ کیا تم ان سے دوستیاں کرو گے جو تمہارے طاہر و مطہر دین کو ہنسی میں اڑاتے ہیں اور اسے ایک بازیچہ اطفال بنائے ہوئے ہیں۔ ﴿ مِنْ ﴾ بیان جنس کے لئے ہے جیسے ﴿ الْاَوْثَانِ ﴾ میں۔ بعضوں نے ﴿ وَالْكُفَّارِ ﴾ پڑھا ہے اور عطف ڈالا ہے۔ بعضوں نے ﴿ وَالْكُفَّارَ ﴾ پڑھا ہے اور ﴿ لَا تَتَّخِذُوْا ﴾ کا معمول بنایا ہے تو تقدیر عبارت ﴿ وَلَا الْكُفَّارَ اَوْلِيَاۗءَ ﴾ ہو گی۔ کفار سے مراد مشرکین ہیں۔ حضرت ابن مسعودؓ کی قرآت میں ﴿ وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ﴾ ہے۔ اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور ان سے دوستیاں نہ کرو اگر تم سچے مومن ہو۔ یہ تو تمہارے دین کی اللہ کی اور شریعت کی دشمنی کرنے والے ہیں' جیسے فرمایا ﴿ لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴾ مومن مومنوں کو چھوڑ کر کفار سے دوستیاں نہ کریں اور جو ایسا کرے وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں کسی بھلائی میں نہیں' ہاں ان سے بچاؤ مقصود ہو تو اور بات ہے اللہ تعالیٰ تمہیں اپنی ذات سے ڈرا رہا ہے اور اللہ تعالیٰ ہی کی طرف لوٹنا ہے اسی طرح یہ کفار اہل کتاب بھی اور مشرک بھی اس وقت بھی مذاق اڑاتے ہیں جب تم نمازوں کے لئے پکارتے ہو حالانکہ وہ اللہ تعالیٰ کی سب سے پیاری عبادت ہے۔ لیکن یہ بے وقوف اتنا بھی نہیں جانتے اس لئے کہ یہ متبع شیطان ہیں اور اس کی یہ حالت ہے کہ اذان سنتے ہی گوز مارتا ہوا دم دبائے بھاگتا ہے' اور وہاں جا کر ٹھیرتا ہے جہاں اذان کی آواز نہ آئے اس کے بعد آ جاتا ہے' پھر تکبیر سن کر بھاگ کھڑا ہوتا ہے اس کے ختم ہوتے ہی آ کر اپنے بہکاوے میں لگ جاتا ہے۔ انسان کو ادھر ادھر کی بھولی بسری باتیں یاد دلاتا ہے' یہاں تک کہ اسے یہ بھی خبر نہیں رہتی کہ نماز کی کتنی رکعتیں پڑھیں ہیں؟ جب ایسا ہو تو دو سجدے سہو کے کرے (متفق علیہ)۔ امام زہریؒ فرماتے ہیں کہ اذان کا ذکر قرآن کریم میں بھی ہے' پھر یہی آیت تلاوت کی۔ ایک نصرانی مدینے میں اذان میں جب ﴿ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدً رَّسُوْلَ اللّٰهِ ﴾ سنتا تو کہتا کذاب جل جائے۔ ایک مرتبہ رات کو اس کی خادمہ گھر میں آگ لائی' کوئی پتنگارا اڑا جس

سے گھر میں آگ لگ گئی، وہ شخص اور اس کا گھر بار سب جل کر خاک ہو گیا۔ فتح مکہ کے سال حضور ﷺ نے حضرت بلالؓ کو کعبے میں اذان کہنے کا حکم دیا، قریب ہی ابو سفیان بن حرب، عتاب بن اسید اور حارث بن ہشام بیٹھے ہوئے تھے۔ عتاب نے تو اذان سن کر کہا کہ میرے باپ پر تو اللہ تعالیٰ کا فضل ہوا کہ وہ اس غصہ دلانے والی آواز کے سننے سے پہلے ہی دنیا سے چل بسا۔ حارث کہنے لگا اگر میں اسے سچا جانتا تو مان ہی لیتا۔ ابو سفیان نے کہا کہ بھئی میں تو کچھ بھی زبان سے نہیں نکالتا ڈر ہے کہ کہیں یہ کنکریاں اسے خبر نہ کر دیں۔ انہوں نے باتیں ختم کی ہی تھیں جو حضور ﷺ آ گئے۔ اور فرمانے لگے اس وقت تم نے یہ یہ باتیں کہی ہیں۔ یہ سنتے ہی عتاب اور حارث تو بول پڑے کہ ہماری گواہی ہے کہ آپ اللہ تعالیٰ کے سچے رسول ہیں۔ یہاں تو کوئی چوتھا تھا ہی نہیں ورنہ ہم یہ گمان کر سکتے تھے کہ اس نے جا کر آپ سے کہہ دیا ہو گا (سیرۃ محمد بن اسحٰق)۔

حضرت عبداللہ بن محیریزؒ جب شام کے سفر کو جانے لگے تو حضرت ابو محذورہؓ سے جن کی گود میں انہوں نے ایام یتیمی بسر کئے تھے کہ آپ کی اذان کے بارے میں مجھ سے وہاں کے لوگ ضرور سوال کریں گے، تو آپ اپنے واقعات تو مجھے بتا دیجئے۔ فرمایا ہاں سنو جب رسول اللہ ﷺ حنین سے واپس آ رہے تھے، راستے میں ہم لوگ ایک جگہ تھے اور نماز کے وقت حضور ﷺ کے موذن نے اذان کہی۔ ہم نے اس کی نقل اور مذاق اڑانا شروع کیا۔ کہیں آپ کے کان میں بھی آوازیں پڑ گئیں۔ سپاہی آیا اور ہمیں آپ کے پاس لے گیا۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کہ تم سب میں زیادہ اونچی آواز کس کی تھی؟ سب نے میری طرف اشارہ کیا، تو آپ نے اور سب کو تو چھوڑ دیا اور مجھے روک لیا اور فرمایا اٹھو اور اذان کہو۔ واللہ اس وقت حضور ﷺ کی ذات سے آپ کی حکم برداری سے زیادہ بری چیز میرے نزدیک کوئی نہ تھی لیکن بے بس تھا کھڑا ہو گیا۔ اب خود آپ نے مجھے اذان سکھائی اور جو آپ ﷺ سکھاتے رہے میں کہتا رہا (پھر اذان پوری بیان کی) جب اذان سے فارغ ہوا تو آپ ﷺ نے مجھے ایک تھیلی دی جس میں چاندی تھی پھر اپنا دست مبارک میرے سر پر رکھا اور پیٹھ تک لائے۔

پھر فرمایا اللہ تعالیٰ تجھ میں اور تجھ پر برکت دے۔ اب تو اللہ تعالیٰ کی قسم میرے دل سے عداوت رسول ﷺ بالکل جاتی رہی۔ اور بجائے اس کے ایسی ہی محبت حضور ﷺ کی دل میں پیدا ہو گئی۔ میں نے آرزو کی کہ مکہ کا موذن حضور ﷺ مجھ کو بنا دیں۔ آپ ﷺ نے میری یہ درخواست منظور فرمالی اور میں مکہ میں چلا گیا اور وہاں کے گورنر حضرت عتاب بن اسید سے مل کر موذنی پر مامور ہو گیا حضرت ابو محذورہؓ کا نام سمرہ بن معیر بن لوذان تھا۔ حضور ﷺ کے چار موذنوں میں سے ایک آپ تھے اور لمبی مدت تک آپ اہل مکہ کے موذن رہے (رضی اللہ عنہ وارضا)۔

قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّآ اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلُ ۙ وَاَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿۵۹﴾ قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ۭ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَغَضِبَ عَلَيْهِ وَجَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيْرَ وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ ۭ اُولٰۗىِٕكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضَلُّ عَنْ سَوَاۗءِ السَّبِيْلِ ﴿۶۰﴾ وَاِذَا جَاۗءُوْكُمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا وَقَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَهُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ ۭ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ﴿۶۱﴾ وَتَرٰى كَثِيْرًا

مِنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِي الْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ۭ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (۶۲) لَوْلَا يَنْهٰىهُمُ الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ عَنْ قَوْلِهِمُ الْاِثْمَ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ۭ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ (۶۳)

کہہ دے کہ اے یہودیوں اور نصرانیوں! تم ہم سے صرف اس وجہ سے دشمنیاں کر رہے ہو کہ ہم اللہ تعالیٰ پر اور جو کچھ ہماری جانب نازل کیا گیا ہے۔ اور جو کچھ اس سے پہلے اتارا گیا ہے اس پر ایمان لائے ہیں اور اس لئے بھی کہ تم میں کے اکثر فاسق ہیں۔ کہہ کہ کیا میں تمہیں بتاؤں؟ کہ اس سے بھی زیادہ برے اجر پانے والا اللہ تعالیٰ کے نزدیک کون ہے؟ وہ جس پر اللہ تعالیٰ نے لعنت کی اور اس پر وہ غصہ ہوا اور ان میں سے بعض کو بندر اور سور بنا دیا اور وہ جنہوں نے معبودان باطل کی پرستش کی یہی لوگ بدتر درجے والے ہیں اور یہی راہ راست سے بہت زیادہ بھٹکنے والے ہیں۔ جب تمہارے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں ہم ایمان لائے حالانکہ وہ کفر لئے ہوئے ہی آئے تھے اور اسی کفر کے ساتھ ہی گئے بھی۔ جو کچھ چھپا رہے ہیں اس سے اللہ تعالیٰ خوب دانا ہے۔ تو دیکھے گا کہ ان میں کے اکثر گناہ کے کاموں کی طرف اور ظلم و زیادتی کی طرف اور مال حرام کے کھانے کی طرف لپک رہے ہیں جو کچھ یہ کر رہے ہیں وہ نہایت برے کام ہیں۔ انہیں ان کے عابد و عالم جھوٹ باتوں کے کہنے اور حرام چیزوں کے کھانے سے کیوں نہیں روکتے؟ بے شک برا کام ہے جو یہ کر رہے ہیں۔

**نافرمان گروہ کا بد انجام:** حکم ہوتا ہے کہ جو اہل کتاب تمہارے دین کا مذاق اڑاتے ہیں ان سے کہو کہ تم نے جو یہ ہم سے باندھ رکھا ہے اس کی وجہ اس کے سوا نہیں کہ ہم اللہ تعالیٰ پر اور اس کی تمام کتابوں پر ایمان رکھتے ہیں۔ پس دراصل نہ تو یہ کوئی وجہ بغض ہے نہ سبب مذمت۔ یہ استثناء منقطع ہے اور آیت میں ہے ﴿ وما نقموا منھم ﴾ یعنی فقط اس وجہ سے انہوں نے ان سے دشمنی کی تھی کہ اللہ عزیز و حمید کو مانتے تھے۔ اور جیسے اور آیت میں ہے ﴿ وما نقموا ان اغناھم اللّٰہ من فضلہ ﴾ یعنی انہوں نے صرف اس کا انتقام لیا ہے کہ انہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے اور رسول اللہ ﷺ نے مال دے کر غنی کر دیا ہے۔ بخاری و مسلم کی حدیث میں ہے ابن جمیل اسی کا بدلہ لیتا ہے کہ فقیر تھا تو اللہ تعالیٰ نے اسے غنی کر دیا۔ اور یہ کہ تم میں کے اکثر صراط مستقیم سے الگ اور خارج ہو چکے ہیں۔ تم جو ہماری نسبت گمان رکھتے ہو آؤ میں تمہیں بتاؤں کہ اللہ تعالیٰ کے پاس بدلہ پانے میں کون بدتر ہے؟ اور وہ تم ہو کیونکہ یہ خصلتیں تم میں ہی پائی جاتی ہیں۔ یعنی جسے اللہ تعالیٰ نے لعنت کی ہو اپنی رحمت سے دور ڈال دیا ہو اس پر غضب ناک ہوا ہو ایسا جس کے بعد رضامند نہیں ہونے کا اور جن میں سے بعضوں کی صورتیں بگاڑ دی ہوں بندر اور سور بنا دیئے ہوں۔ اس کا پورا بیان سورہ بقرہ میں گزر چکا ہے۔ حضور ﷺ سے سوال ہوا کہ کیا یہ بندر اور سور وہی ہیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا جس قوم پر اللہ تعالیٰ کا ایسا عذاب نازل ہوتا ہے ان کی نسل ہی نہیں ہوتی ان سے پہلے بھی سور اور بندر تھے۔ یہ روایت مختلف الفاظ میں صحیح مسلم اور نسائی میں بھی ہے مسند میں ہے جنوں کی ایک قوم سانپ بنا دی گئی تھی، جیسے بندر اور سور بنا دیئے گئے۔ یہ حدیث بہت ہی غریب ہے انہیں میں سے بعضوں کو غیر اللہ کا پرستار بنا دیا۔ ایک قراءت میں اضافت کے ساتھ طاغوت کی زیر سے بھی ہے یعنی انہیں بتوں کا غلام بنا دیا۔ حضرت بریدہ اسلمی اسے ﴿ عابد الطاغوت ﴾ پڑھتے تھے۔ ابو جعفر قاری سے ﴿ وعبد الطاغوت ﴾ بھی منقول ہے، پھر اس کے معنی میں دوری پڑ جاتی ہے لیکن فی الواقع دوری بھی نہیں۔ مطلب یہ ہے کہ تم ہی وہ ہو جن میں طاغوت کی عبادت کی گئی۔ الغرض اہل کتاب کو الزام دیا جاتا ہے کہ ہم پر تو عیب گیری کرتے ہو حالانکہ ہم موحد ہیں، صرف ایک اللہ برحق کے ماننے والے ہیں اور تم تو وہ ہو کہ یہ سب باتیں تم میں پائی گئیں۔ اس لئے خاتمے پر فرمایا کہ یہی لوگ باعتبار قدر و منزلت کے بہت برے ہیں اور باعتبار راستی پر ہونے کے بہت دور کی غلط راہ پر پڑے ہوئے ہیں۔

اس افعل التفضیل میں دوسری جانب کچھ نہیں۔ مشارکت یہاں سرے سے ہے ہی نہیں' جیسے اس آیت میں ﴿ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ یَوْمَئِذٍ خَیْرٌ مُّسْتَقَرًّا وَّاَحْسَنُ مَقِیْلًا ﴾

پھر منافقوں کی ایک بد خصلت بیان ہو رہی ہے کہ ظاہر میں تو وہ مومنوں کے سامنے اظہار ایمان کرتے ہیں۔ اور ان کے باطن کفر سے بھرے پڑے ہیں۔ یہ تیرے پاس آتے ہیں تو کفر کی حالت میں اور تیرے پاس سے جاتے ہیں تو اسی حالت میں۔ تیری باتیں' تیری نصیحتیں ان پر کچھ بھی تو اثر نہیں کرتیں۔ بھلا یہ پردہ داری انہیں کیا کام آئے گی' جس سے کام پڑتا ہے وہ تو عالم الغیب ہے' دلوں کے بھید اس پر روشن ہیں وہاں جا کر پورا پورا بدلہ بھگتنا پڑے گا۔ تو دیکھ رہا ہے کہ یہ گناہوں پر' حرام پر' اور باطل کے ساتھ لوگوں کے مال پر کس طرح چڑھ دوڑتے ہیں؟ ان کے اعمال نہایت ہی خراب ہو چکے ہیں۔ ان کے اولیاء یعنی عابد و عالم اور ان کے علماء انہیں ان باتوں سے کیوں نہیں روکتے؟ دراصل ان علماء اور پیروں کے اعمال بھی بدتریں ہو گئے۔ ابن عباس ؓ فرماتے ہیں کہ علماء اور فقراء کی ڈانٹ کے لئے اس سے زیادہ سخت آیت قرآن میں کوئی نہیں۔

حضرت ضحاکؒ سے بھی اسی طرح منقول ہے۔ حضرت علی ؓ نے اپنے ایک خطبے میں اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کے بعد فرمایا' لوگو! تم سے اگلے لوگ اسی بناء پر ہلاک کر دیئے گئے کہ وہ برائیاں کرتے تھے اور ان کے عالم اور اللہ والے خاموش رہتے تھے۔ جب یہ عادت ان میں پڑ گئی تو اللہ تعالیٰ نے انہیں قسم قسم کی سزائیں دیں' پس تمہیں چاہیئے کہ بھلائی کا حکم کرو' برائی سے روکو اس سے پہلے تم پر بھی وہی عذاب آ جائیں جو تم سے پہلے والوں پر آئے یقین رکھو کہ اچھائی کا حکم اور برائی سے ممانعت نہ تو تمہاری روزی گھٹائے گا نہ تمہاری موت قریب کر دے گا۔ رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے کہ جس قوم میں کوئی اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کرے اور وہ لوگ باوجود روکنے کی قدرت اور غلبے کے اسے نہ مٹائیں تو اللہ تعالیٰ سب پر اپنا عذاب نازل فرمائے گا (مسند احمد) ابوداؤد میں ہے کہ یہ عذاب ان کی موت سے پہلے ہی آ پڑے گا۔ ابن ماجہ میں بھی یہ روایت ہے۔

وقف لازم

وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ۭ غُلَّتْ اَيْدِيْهِمْ وَلُعِنُوْا بِمَا قَالُوْا ۘ بَلْ يَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ ۙ يُنْفِقُ كَيْفَ يَشَاۗءُ ۭ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ۭ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاۗءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۭ كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَكَفَّرْنَا عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاَدْخَلْنٰهُمْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ۝ وَلَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ مِّنْ رَّبِّهِمْ لَاَكَلُوْا مِنْ فَوْقِهِمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ ۭ مِنْهُمْ اُمَّةٌ مُّقْتَصِدَةٌ ۭ وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ سَاۗءَ مَا يَعْمَلُوْنَ ۝

یہودیوں نے کہا اللہ تعالیٰ کے ہاتھ بندھے ہوئے ہیں۔ انہی کے ہاتھ بندھے ہوئے ہیں اور ان کے اس قول کی وجہ سے ان پر لعنت کی گئی' بلکہ اللہ تعالیٰ کے دونوں ہاتھ کھلے ہوئے ہیں۔ جس طرح چاہتا ہے خرچ کرتا رہتا ہے' جو کچھ تیری طرف تیرے رب تعالیٰ کی جانب سے اتارا جاتا ہے وہ ان میں سے اکثر کو تو سرکشی اور کفر میں اور بڑھا دیتا ہے ہم نے ان میں آپس میں ہی قیامت تک کے لئے عداوت اور بغض ڈال دیا ہے۔ وہ جب کبھی لڑائی کی آگ کو بھڑکانا چاہتے ہیں تو اللہ تعالیٰ اسے بجھا دیتا ہے' یہ ملک بھر میں شر و فساد مچاتے پھرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فسادیوں سے محبت نہیں کرتا۔ اگر یہ اہل کتاب ایمان لاتے اور تقویٰ اختیار کرتے تو ہم ان کی تمام برائیاں معاف فرما دیتے اور ضرور انہیں راحت و آرام کی جنتوں میں لے جاتے اور اگر یہ لوگ توراۃ و انجیل اور ان کی جانب جو کچھ اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل فرمایا گیا ہے ان پر پورے پابند رہتے تو یہ لوگ اپنے اوپر نیچے سے روزیاں پاتے اور کھاتے' ایک جماعت تو ان میں سے درمیانہ روش کی ہے' باقی ان میں کے اکثر لوگوں کے بڑے برے اعمال ہیں۔

---

**یہودیوں کی اللہ کی شان میں گستاخی:** ملعون یہودیوں کا ایک خبیث قول بیان فرما رہا ہے کہ یہ اللہ تعالیٰ کو بخیل کہتے تھے۔ یہی لوگ اللہ تعالیٰ کو فقیر بھی کہتے ہیں اللہ تعالیٰ کی ذات اس ناپاک مقولہ سے بہت بلند و بالا ہے پس اللہ تعالیٰ کے ہاتھ بندھے ہوئے ہیں سے مطلب ان کا یہ نہ تھا کہ ہاتھ جکڑ دیئے گئے ہیں۔ بلکہ مراد اس سے بخل تھا۔ یہی محاورہ قرآن میں اور جگہ بھی ہے' فرماتا ہے' ﴿لَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ﴾ یعنی اپنے ہاتھ اپنی گردن سے باندھ بھی نہ لے اور نہ حد سے بھی زیادہ پھیلا دے کہ پھر تکان اور ندامت کے ساتھ بیٹھ رہنا پڑے۔ پس بخل سے اور اسراف سے اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں روکا پس ملعون یہودیوں کا بھی ہاتھ بندھا ہوا ہونے سے یہی مراد تھی۔ فنحاص نامی یہودی نے یہ کہا تھا اور اسی ملعون کا وہ دوسرا قول بھی تھا کہ اللہ فقیر ہے اور ہم غنی ہیں جس پر حضرت ابو بکر صدیقؓ نے اسے پیٹا تھا۔ ایک روایت میں ہے کہ شاس بن قیس نے یہی کہا تھا۔ جس پر یہ آیت اتری اور ارشاد ہوا کہ بخیل اور کنجوس ذلیل اور بزدل یہ لوگ خود ہیں۔ چنانچہ اور آیت میں ہے کہ اگر یہ بادشاہ بن جائیں تو کسی کو کچھ بھی نہ دیں بلکہ یہ تو اوروں کی نعمتیں دیکھ کر جلتے ہیں۔ یہ ذلیل تر لوگ ہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کے ہاتھ کھلے ہیں' وہ بہت کچھ خرچ کرتا رہتا ہے اس کا فضل وسیع ہے اس کی بخشش عام ہے ہر چیز کے خزانے اس کے ہاتھوں میں ہیں' ہر نعمت اسی کی طرف سے ہے۔ ساری مخلوق دن رات ہر وقت ہر جگہ اسی کی محتاج ہے۔ فرماتا ہے:۔ ﴿وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ﴾ تم نے جو مانگا اللہ تعالیٰ نے وہ دیا۔ اگر تم اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شمار کرنا چاہو تو شمار بھی نہیں کر سکتے۔ یقیناً انسان بڑا ہی ظالم بے حد ناشکرا ہے۔ مسند میں حدیث ہے کہ اللہ تعالیٰ کا داہنا ہاتھ پر ہے۔ دن رات کا خرچ اس کے خزانے کو گھٹاتا نہیں۔ شروع سے لے کر آج تک جو کچھ بھی اس نے اپنی مخلوق کو عطا فرمایا ہے' اس نے اس کے خزانے میں کوئی کمی نہیں کی۔ اس کا عرش پہلے پانی پر تھا اسی کے ہاتھ میں فیض ہے یا قبضہ ہے' وہی بلندی اور پستی کرتا ہے' اس کا فرمان ہے کہ لوگو! تم میری راہ میں خرچ کرو تم دیئے جاؤ گے۔ بخاری و مسلم میں بھی یہ حدیث ہے۔ پھر فرمایا جس قدر اللہ تعالیٰ کی نعمتیں اے نبی ﷺ! تیرے پاس بڑھیں گی اتنا ہی ان شیاطین کا کفر حسد اور جلاپا بڑھے گا۔ ٹھیک اسی طرح جس طرح مومنوں کا ایمان اور ان کی تسلیم واطاعت بڑھتی ہے۔ جیسے اور آیت میں ہے۔ ﴿قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَاۗءٌ﴾ ایمان والوں کے لئے تو یہ ہدایت و شفا ہے' اور بے ایمان اس سے اندھے بہرے ہیں' یہی ہیں جو دور دراز سے پکارے جاتے ہیں۔ اور آیت میں ہے ﴿وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ﴾ ہم نے وہ قرآن اتارا ہے جو مومنوں کے لئے شفا اور رحمت ہے اور ظالموں کو تو نقصان ہی بڑھتا رہتا ہے۔

پھر ارشاد ہوا کہ ان کے دلوں میں سے خود آپس کا بغض و بیر بھی قیامت تک نہیں ہٹنے کا۔ ایک دوسرے کے آپس میں ہی خون پینے والے یہ لوگ ہیں۔ ناممکن ہے کہ یہ حق پر جم جائیں یہ اپنے ہی دین میں فرقے فرقے ہو رہے ہیں۔ جھگڑے اور عداوتیں ان میں آپس میں چلی جا رہی ہیں اور جاری ہی رہیں گی۔ یہ بسا اوقات لڑائی کے سامان کرتے ہیں' چوطرف ایک آگ تیرے خلاف بھڑکانا

چاہتے ہیں لیکن ہر مرتبہ منہ کی کھاتے ہیں۔ ان کا مکر ان ہی پر لوٹ جاتا ہے یہ مفسد لوگ ہیں اور اللہ تعالیٰ کے دشمن ہیں۔ کسی مفسد کو اللہ تعالیٰ اپنا دوست نہیں بناتا۔ اگر یہ باایمان اور پرہیزگار بن جائیں تو ہم ان سے تمام ڈر دور کر دیں اور مقصود سے انہیں ملادیں۔ اگر یہ توراۃ وانجیل اور اس قرآن کو مان لیں کیونکہ توراۃ وانجیل کا ماننا اس قرآن کے ماننے کو لازم کر دے گا' ان کی صحیح تعلیم یہی ہے کہ یہ قرآن سچا ہے اس کی اور نبی ﷺ آخر الزمان ﷺ کی تصدیق پہلے کی کتابوں میں موجود ہے تو اگر یہ اپنی ان کتابوں کو بغیر تحریف و تبدیل اور تاویل و تفسیر کے مانیں تو وہ انہیں اسی اسلام کی ہدایت کریں گی جو آنحضرت ﷺ بتلاتے ہیں۔ اس صورت میں اللہ تعالیٰ انہیں دنیا کے فائدے بھی دے گا اور آسمان سے پانی برسائے گا۔ زمین سے پیداوار اگائے گا' نیچے اوپر کی یعنی زمین آسمان کی برکتیں انہیں مل جائیں گی' جیسے اور آیت میں ہے ﴿ وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْقُرٰٓى اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا ﴾ یعنی اگر بستیوں والے ایمان لاتے اور پرہیزگاری کرتے تو ہم ان پر آسمان وزمین سے برکتیں نازل فرماتے۔ اور آیت میں ہے ﴿ ظَهَرَ الْفَسَادُ فِى الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ اَيْدِى النَّاسِ ﴾ لوگوں کی برائیوں کی وجہ سے خشکی اور تری میں فساد ظاہر ہو پڑا' اور یہ بھی معنی ہو سکتے ہیں کہ بغیر مشقت و مشکل کے ہم انہیں بکثرت بابرکت روزیاں دیتے۔ بعضوں نے اس جملہ کا مطلب یہ بھی بیان کیا ہے کہ یہ لوگ ایسا کرنے سے خیر میں ہو جاتے۔ لیکن یہ قول اقوال سلف کے خلاف ہے۔ ابن ابی حاتم میں اس جگہ ایک اثر وارد کیا ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا قریب ہے کہ علم اٹھالیا جائے یہ سن کر حضرت زیاد بن لبید ؓ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ علم اٹھ جائے ہم نے قرآن سیکھا اپنی اولادوں کو سکھایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا افسوس! میں تو تمام مدینہ والوں سے زیادہ تم کو سمجھدار جانتا تھا' تو نہیں دیکھتا کہ یہود و نصاریٰ کے ہاتھوں میں بھی توراۃ انجیل ہے لیکن کس کام کی' جب کہ انہوں نے احکام اللہ تعالیٰ چھوڑ دیئے۔ پھر آپ نے یہی آیت تلاوت فرمائی۔ یہ حدیث مسند میں بھی ہے کہ حضور ﷺ نے کسی چیز کا بیان فرمایا کہ یہ بات علم کے جاتے رہنے کے وقت ہو گی۔ اس پر حضرت ابن لبید ؓ نے کہا علم کیسے جاتا رہے گا؟ ہم قرآن پڑھے ہوئے ہیں اپنے بچوں کو پڑھا رہے ہیں وہ اپنی اولادوں کو پڑھائیں گے یہی سلسلہ قیامت تک جاری رہے گا۔ اس پر آپ ﷺ نے جواب میں وہ فرمایا جو اوپر بیان ہوا۔

پھر فرمایا ان میں ایک جماعت میانہ رو بھی ہے مگر اکثر بداعمال ہیں۔ جیسے فرمان ہے ﴿ وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰٓى اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴾ موسیٰ علیہ السلام کی قوم میں سے ایک گروہ حق کی ہدایت کرنے والا اور اسی کے ساتھ عدل و انصاف کرنے والا بھی تھا۔ اور قوم عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں فرمان ہے ﴿ فَاٰتَيْنَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْهُمْ اَجْرَهُمْ ﴾ ان میں کے باایمان لوگوں کو ہم نے ان کے ثواب عنایت فرمائے یہ نکتہ خیال میں رہے کہ ان کا بہترین درجہ بیچ کا بیان فرمایا اور اس امت میں یہ درجہ دوسرا درجہ ہے جس پر ایک تیسرا اونچا درجہ بھی ہے۔ فرمایا ﴿ ثُمَّ اَوْرَثْنَا الْكِتٰبَ الَّذِيْنَ اصْطَفَيْنَا ﴾ پھر ہم نے کتاب کا وارث اپنے چیدہ بندوں کو بنایا' ان میں سے بعض تو اپنے نفسوں پر ظلم کرنے والے بعض میانہ رو ہیں اور بعض اللہ تعالیٰ کے حکم سے نیکیوں میں آگے بڑھنے والے ہیں۔ یہی بہت بڑا فضل ہے۔ پس یہ تینوں قسمیں اس امت کی داخل جنت ہونے والی ہیں۔ ابن مردویہ میں ہے کہ صحابہ ؓ کے سامنے حضور ﷺ نے فرمایا موسیٰ علیہ السلام کی امت کے اکہتر گروہ ہو گئے جن میں سے ایک تو جنتی ہے باقی ستر دوزخی۔ عیسیٰ علیہ السلام کی امت کے بہتر گروہ ہو گئے جن میں سے ایک جنتی باقی اکہتر دوزخی۔ میری یہ امت ان دونوں سے بڑھ جائے گی' ان کا بھی ایک گروہ تو جنت میں جائے گا باقی بہتر گروہ جہنم میں جائیں گے۔ لوگوں نے پوچھا وہ کون ہیں؟ فرمایا جماعتیں جماعتیں۔ یعقوب بن یزید کہتے ہیں کہ جب حضرت علی ؓ بن ابی طالب یہ حدیث بیان کرتے تو قرآن کی آیت ﴿ وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا ﴾ اور ﴿ وَمِمَّنْ خَلَقْنَآ اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴾ بھی پڑھتے اور فرماتے اس سے مراد امت محمد ﷺ ہے۔ لیکن یہ حدیث ان لفظوں میں اور اس سند سے بے حد غریب ہے' اور ستر سے اوپر اوپر فرقوں کی حدیث بہت سی سندوں سے مروی ہے جسے ہم نے اور جگہ بیان کر دیا ہے فالحمد للہ۔

يَاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسٰلَتَهٗ ؕ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿٦٧﴾

اے رسول! پہنچادے جو کچھ بھی تیری طرف تیرے رب تعالیٰ کی جانب سے نازل کیا گیا ہے۔ اگر تو نے ایسا نہ کیا تو تو نے رسالت اللہ تعالیٰ ادا نہیں کی' تجھے اللہ تعالیٰ لوگوں سے بچالے گا۔ بے شک اللہ تعالیٰ کافر لوگوں کی رہبری نہیں کرتا۔

**حضرت محمد ؐ نے رسالت کا اور اللہ کے حفاظت حق ادا کر دیا:** اپنے نبی ﷺ کو رسول کے پیارے خطاب سے آواز دے کر اللہ تعالیٰ حکم دیتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے کل احکام لوگوں کو پہنچادو۔ حضور ﷺ نے بھی ایسا ہی کیا ہے۔ صحیح بخاری میں ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں جو تجھ سے کہے کہ حضور ﷺ نے کسی اللہ کے نازل کردہ حکم کو چھپالیا تو جان لو کہ وہ جھوٹا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی ﷺ کو یہ حکم دیا ہے۔ پھر اسی آیت کی تلاوت آپ نے کی۔ یہ حدیث یہاں مختصر ہے اور جگہ پر مطول بھی ہے۔ بخاری مسلم میں ہے کہ اگر حضور ﷺ اللہ تعالیٰ کے کسی فرمان کو چھپانے والے ہوتے تو اس آیت کو چھپاتے وَتُخْفِیْ فِیْ نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِيْهِ یعنی تو اپنے دل میں وہ چھپاتا تھا جسے اللہ تعالیٰ ظاہر کرنے والا تھا۔ اور تو لوگوں سے جھینپ رہا تھا۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ زیادہ حقدار ہے کہ تو اس سے ڈرے۔ ابن عباس ؓ سے کسی نے کہا لوگوں میں چرچا ہو رہا ہے کہ تمہیں کچھ باتیں حضور ﷺ نے ایسی بتائی ہے جو اور لوگوں سے چھپائیں تھیں' تو آپ نے یہی آیت پڑھی اور فرمایا قسم اللہ تعالیٰ کی ہمیں حضور ﷺ نے کسی ایسی مخصوص چیز کا وارث نہیں بنایا (ابن ابی حاتم)۔ صحیح بخاری میں ہے کہ حضرت علیؓ سے ایک شخص نے پوچھا کیا تمہارے پاس قرآن کے علاوہ کچھ اور وحی بھی ہے؟ آپ ؓ نے فرمایا اس اللہ کی قسم جس نے دانے کو اگایا ہے اور جانوں کو پیدا کیا ہے کہ کچھ نہیں بجز اس فہم و درایت کے جو اللہ تعالیٰ کسی شخص کو دے' اور جو کچھ اس صحیفے میں ہے۔ اس نے پوچھا صحیفے میں کیا ہے؟ فرمایا دیت کے مسائل ہیں' قیدیوں کو چھوڑ دینے کے احکام ہیں' اور یہ ہے کہ مسلمان کافر کے بدلے قصاصاً قتل نہ کیا جائے۔ صحیح بخاری میں حضرت زہریؒ کا فرمان ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے رسالت ہے اور پیغمبر ﷺ کے ذمے تبلیغ ہے اور ہمارے ذمے قبول کرنا اور تابع فرمان ہونا ہے۔ حضور ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی سب باتیں پہنچادیں' اس کی گواہ آپ ﷺ کی تمام امت ہے کہ فی الواقع آپ ﷺ نے امانت کی پوری ادائیگی کی اور سب سے بڑی مجلس جو تھی اس میں سب نے اس امر کا اقرار کیا' یعنی حجۃ الوداع کے خطبہ میں جس وقت آپ کے سامنے چالیس ہزار صحابہ ؓ کا گروہ عظیم تھا۔ صحیح مسلم میں ہے کہ آپ ﷺ نے اس خطبے میں لوگوں سے فرمایا تم میرے بارے میں اللہ تعالیٰ کے ہاں پوچھے جاؤ گے تو بتاؤ کیا جواب دو گے سب نے کہا ہم اری گواہی ہے۔ کہ آپ نے تبلیغ کر دی اور حق رسالت ادا کر دیا۔ اور ہماری پوری خیر خواہی کی آپ ﷺ نے ہاتھ اور سر آسمان کی طرف اٹھا کر لوگوں کی طرف جھک کر فرمایا اے اللہ کیا میں نے پہنچا دیا' اے اللہ تعالیٰ کیا میں نے پہنچا دیا؟ مسند احمد میں یہ بھی ہے کہ آپ ﷺ نے اس خطبے میں پوچھا کہ لوگو! یہ کونسا دن ہے؟ لوگوں نے کہا حرمت والا۔ پوچھا کہ لوگو! یہ کونسا شہر ہے جواب ملا حرمت والا۔ فرمایا یہ کونسا مہینہ ہے؟ جواب ملا حرمت والا۔ فرمایا پس تمہارے مال اور خون و آبروئیں آپس میں ایک دوسرے پر ایسی ہی حرمت والی ہیں جیسے اس دن کی اس شہر میں اور اس مہینے میں حرمت ہے' پھر بار بار اسی کو دھرایا پھر اپنی انگلی کو آسمان کی طرف اٹھا کر فرمایا اے اللہ تعالیٰ! کیا میں نے پہنچا دیا ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی قسم یہ آپ ﷺ کے رب تعالیٰ کی طرف آپ کو وصیت تھی پھر حضور ﷺ نے فرمایا دیکھو ہر حاضر شخص غیر حاضر کو یہ پہنچا دے۔ دیکھو میرے پیچھے کہیں کافر نہ ہو جانا۔ کہ ایک دوسرے کی گردنیں مارتے پھرو۔ امام بخاریؒ نے بھی اسے روایت کیا ہے۔

پھر فرماتا ہے اگر تو نے میرے فرمان بندوں تک نہ پہنچائے تو تو نے حق رسالت ادا نہیں کیا۔ پھر اس کی جو سزا ہے وہ ظاہر ہے اگر ایک آیت بھی چھپالی تو رسالت توڑ دی۔ حضرت مجاہدؒ فرماتے ہیں کہ جب یہ حکم نازل ہوا کہ جو کچھ اترا ہے سب پہنچادو تو حضور ﷺ نے فرمایا میں اکیلا ہوں اور یہ سب مل کر مجھ پر چڑھ دوڑتے ہیں میں کس طرح کروں۔ تو دوسرا جملہ اترا کہ اگر تو نے نہ کیا تو تو نے رسالت کا کام بھی نہیں کیا۔ پھر فرمایا تجھے لوگوں سے بچالینا میرے ذمے ہے۔ تیرا حافظ و ناصر میں ہوں۔ بے کھٹکے رہ' کوئی تیرا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ اس آیت سے پہلے حضور ﷺ اپنا پہرہ رکھتے تھے لوگ نگہبانی پر مقرر رہتے تھے۔ چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک رات کو حضور ﷺ بیدار تھے نیند نہیں آرہی تھی۔ میں نے کہا یارسول اللہ ﷺ! آج کیا بات ہے؟ فرمایا کاش کہ کوئی میرا نیک بخت صحابی آج پہرا دیتا۔ یہ بات ہو رہی تھی کہ میرے کانوں میں ہتھیار کی آواز آئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا کون ہے؟ جواب ملا کہ میں سعد بن مالک ہوں۔ فرمایا کیسے آئے؟ جواب دیا اس لئے کہ رات بھر حضور ﷺ کی چوکیداری کروں۔ اس کے بعد حضور ﷺ با آرام سو گئے یہاں تک کہ خراٹوں کی آواز آنے لگی بخاری و مسلم ایک روایت میں ہے کہ یہ واقعہ ۲ھ کا ہے۔ اس آیت کے نازل ہوتے ہی آپ ﷺ نے خیمے سے سر نکال کر چوکیداروں سے فرمایا جاؤ' اب میں اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آگیا ہوں' تمہاری چوکیداری کی ضرورت نہیں رہی۔ ایک روایت میں ہے کہ ابو طالب آپ ﷺ کے ساتھ ساتھ کسی نہ کسی آدمی کو رکھتے تھے' جب یہ آیت نازل ہوئی تو آپ ﷺ نے فرمایا بس چچا اب میرے ساتھ کسی کے بھیجنے کی ضرورت نہیں' میں اللہ تعالیٰ کے بچاؤ میں آگیا ہوں' لیکن یہ روایت غریب ہے اور منکر ہے۔ یہ واقع ہو تو مکہ کا ہو' اور یہ آیت تو مدنی ہے بلکہ مدینہ کی بھی آخری مدت کی آیت ہے۔ اس میں شک نہیں کہ مکہ میں بھی اللہ تعالیٰ کی حفاظت اپنے رسول ﷺ کے ساتھ رہی باوجود دشمن جان ہونے کے ہر ہر اسباب اور سامان سے لیس ہونے کے سرداران مکہ اور اہل مکہ آپ ﷺ کا بال تک بیکانہ کر سکے۔ ابتدا رسالت کے زمانہ میں اپنے چچا ابو طالب کی وجہ سے جو کہ قریشیوں کے سردار اور بااثر شخص تھے' انکی طرف سے آپ ﷺ کی حفاظت ہوتی رہی۔ ان کے دل میں اللہ تعالیٰ نے آپ کی محبت و عزت ڈال دی' یہ محبت طبعی تھی شرعی نہ تھی' اگر شرعی ہوتی تو قریش حضور ﷺ کے ساتھ ہی ان کی بھی جان کے خواہاں ہو جاتے۔ ان کے انتقال کے بعد اللہ تعالیٰ انصار کے دلوں میں حضور اکرم ﷺ کی شرعی محبت پیدا کر دی آپ ﷺ انہیں کے ہاں چلے گئے۔ اب تو مشرکین بھی اور یہودی بھی بھڑ بھڑا کر نکل کھڑے ہوئے بڑے بڑے باسامان لشکر لے کر چل دوڑے۔ لیکن بار بار کی ناکامیوں نے ان کی امیدوں پر پانی پھیر دیا۔ اسی طرح خفیہ سازشیں بھی جتنی کیں قدرت نے بھی انہیں پر الٹ دیں' ادھر وہ جادو کرتے ہیں ادھر سورہ معوذ تین نازل ہوتی ہیں اور ان کا جادو اتر جاتا ہے۔ ادھر وہ ہزاروں جتن کر کے بکری کے شانے میں زہر ملا کر حضور ﷺ کی دعوت کر کے آپ ﷺ کے سامنے رکھتے ہیں ادھر اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ کو اس دھوکہ دہی سے آگاہ فرماتے ہیں اور یہ ہاتھ کاٹتے رہ جاتے ہیں۔ اور بھی ایسے واقعات آپ ﷺ کی زندگی میں بہت سارے نظر آتے ہیں۔ تفسیر ابن جریر میں ہے کہ ایک سفر میں آپ ﷺ ایک سایہ دار درخت تلے جو صحابہؓ اپنی عادت کے مطابق ہر منزل میں تلاش کر کے آپ ﷺ کے لئے چھوڑ دیتے تھے' دوپہر کے وقت قیلولہ کر رہے تھے کہ ایک اعرابی اچانک آپہنچا' آپ ﷺ کی تلوار جو اسی درخت پر لٹک رہی تھی اتار لی اور میان سے باہر نکال لی اور ڈانٹ کر آپ ﷺ سے کہنے لگا' اب بتاؤ کون ہے جو تجھے بچالے؟ آپ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ مجھے بچائے گا۔ اسی وقت اعرابی کا ہاتھ کانپنے لگتا ہے اور تلوار اس کے ہاتھ سے گر جاتی ہے اور وہ درخت سے ٹکراتا ہے جس سے اس کا دماغ پاش پاش ہو جاتا ہے اور اللہ تعالیٰ یہ آیت اتارتا ہے۔ ابن ابی حاتم میں ہے کہ جب حضور ﷺ نے بنوانمار سے غزوہ کیا' ذات الرقاع کھجور کے باغ میں آپ ﷺ ایک کنوئیں میں پیر لٹکائے بیٹھے تھے جو بنو ایک کے شخص حارث نامی نے کہا' دیکھو اب میں محمد ﷺ کو قتل کرتا ہوں لوگوں نے کہا کیسے؟ کہا میں کسی حیلے سے آپ کی تلوار لے لوں گا اور پھر ایک ہی وار میں پرلے پار کر دوں گا۔ یہ آپ ﷺ کے پاس آیا اور ادھر ادھر کی باتیں بنا کر آپ ﷺ سے تلوار دیکھنے کو مانگی' آپ ﷺ نے اسے دے

دی' لیکن تلوار اس کے ہاتھ میں آتے ہی اس پر اس بلا کا لرزہ چڑھا کہ آخر تلوار سنبھل نہ سکی اور ہاتھ سے گر پڑی' تو آپ نے فرمایا تیرے بد اور تیرے ارادے کے درمیان اللہ تعالیٰ حائل ہو گیا اور یہ آیت اتری۔ غورث بن حارث کا بھی ایسا ہی قصہ مشہور ہے۔ ابن مردویہ میں ہے کہ صحابہؓ کی عادت تھی کہ سفر میں جس جگہ ٹھہرتے آنحضرت ﷺ کے لئے گھنے سائے والا بڑا درخت چھوڑ دیتے کہ آپ ﷺ اس کے زیر سایہ آرام فرمائیں۔ ایک دن آپ ﷺ اسی طرح ایسے درخت کے نیچے سو گئے اور آپ ﷺ کی تلوار اسی درخت میں لٹک رہی تھے۔ ایک شخص آ گیا اور تلوار ہاتھ میں لے کر کہنے لگا اب بتا کہ میرے ہاتھ سے تجھے کون بچائے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ بچائے گا' تلوار رکھ دے۔ وہ اس قدر ہیبت میں آ گیا کہ حکم برداری کرنی ہی پڑی اور تلوار آپ ﷺ کے سامنے ڈال دی۔ اور اللہ تعالیٰ نے یہ آیت اتاری۔ ﴿وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ﴾ مسند احمد میں ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ایک موٹے آدمی کے پیٹ کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ اگر یہ اس کے سوا میں ہوتا تو تیرے لئے بہتر تھا ایک شخص کو صحابہؓ پکڑ کر آپ ﷺ کے پاس لائے اور کہا کہ یہ آپ کے قتل کا ارادہ کر رہا تھا۔ وہ کانپنے لگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا گھبرا نہیں گو تو ارادہ تو ارادہ کرے لیکن اللہ اسے پورا نہیں کرے گا۔ پھر فرماتا ہے تیرے ذمہ صرف تبلیغ ہے' ہدایت رب کے ہاتھ ہے وہ کافروں کو ہدایت نہیں دے گا' تو پہنچا دے حساب کا لینے والا اللہ تعالیٰ ہی ہے۔

قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ عَلٰى شَيْءٍ حَتّٰى تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۭ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ۚ فَلَا تَاْسَ عَلَي الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا وَالصّٰبِئُوْنَ وَالنَّصٰرٰى مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝

کہہ دے کہ اے اہل کتاب تم دراصل کسی چیز پر نہیں جب تک کہ توراۃ و انجیل پر اور جو کچھ تمہاری طرف تمہارے رب تعالیٰ کی طرف سے اتارا گیا ہے قائم نہ ہو جاؤ' جو کچھ تیری جانب تیرے رب تعالیٰ کی طرف سے اترا ہے وہ ان میں کے اکثروں کو شرارت اور انکار میں اور بھی بڑھائے گا ہی۔ تو تو ان کافروں پر غمگین نہ ہو۔ مسلمان یہودی ستارہ پرست نصرانی کوئی ہو جو بھی اللہ تعالیٰ اور قیامت کے دن پر ایمان لائے اور نیک عمل کرے وہ محض بے خوف رہے گا اور بالکل بے غم ہو جائے گا۔

**ایمان دار بننے کے لئے شرط:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہود و نصاریٰ کسی دین پر نہیں جب تک کہ اپنی کتابوں پر اور اللہ تعالیٰ کی اس کتاب پر ایمان نہ لائیں۔ لیکن ان کی حالت تو یہ ہے کہ جوں جوں قرآن اترتا ہے' توں توں یہ سرکشی اور کفر میں بڑھتے جاتے ہیں۔ پس اے نبی ﷺ! تو ان کافروں کی طرف سے حسرت افسوس کر کے کیوں اپنی جان میں گھن لگا ہے؟ صابی نصرانیوں اور مجوسیوں کی بے دین جماعت کو کہتے ہیں اور صرف مجوسیوں کو بھی' اور یہ ایک گروہ تھا یہود نصرانیوں دونوں میں سے مثل مجوسیوں کے قتادہؒ کہتے ہیں کہ یہ زبور پڑھتے تھے' غیر قبلہ کی طرف نمازیں پڑھتے تھے اور فرشتوں کو پوجتے تھے۔ وہبؒ فرماتے ہیں یہ اللہ تعالیٰ کو ایک جانتے تھے' کسی شریعت پر عامل نہ تھے۔ ان میں کفر کی ایجاد نہیں ہوئی تھی۔ یہ عراق کے متصل آباد تھے۔ بکوثی کہے جاتے تھے' نبیوں کو مانتے تھے' ہر سال تمیں روزے رکھتے تھے' اور یمن کی طرف منہ کرتے دن بھر میں پانچ نمازیں بھی پڑھتے تھے اس کے سوا اور قول بھی

ہیں چونکہ پہلے دو جملوں کے بعد ان کا ذکر آیا تھا اس لئے رفع کے ساتھ عطف ڈالا۔ ان تمام لوگوں سے جناب باری تعالیٰ فرماتا ہے کہ امن و امان والے بے ڈر اور بے خوف وہ ہیں جو اللہ تعالیٰ پر اور قیامت پر سچا ایمان رکھیں اور نیک عمل کریں۔ اور یہ ناممکن ہے جب تک اس آخری رسول ﷺ پر ایمان نہ ہو جو کہ تمام جن و انس کی طرف اللہ تعالیٰ کے رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں۔ پس آپ ﷺ پر ایمان لانے والے آنے والی زندگی کے خطرات سے بے خوف ہیں اور یہاں چھوڑ کر جانے والی چیزوں کی انہیں کوئی تمنا اور حسرت نہیں۔ سورۂ بقرہ کی تفسیر میں اس جملے کے مفصل معنی بیان کر دیئے گئے ہیں۔

لَقَدْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ وَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمْ رُسُلًا ۭ كُلَّمَا جَاۗءَهُمْ رَسُوْلٌۢ بِمَا لَا تَهْوٰٓى اَنْفُسُهُمْ ۙ فَرِيْقًا كَذَّبُوْا وَفَرِيْقًا يَّقْتُلُوْنَ ﴿٧٠﴾ وَحَسِبُوْٓا اَلَّا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ فَعَمُوْا وَصَمُّوْا ثُمَّ تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ثُمَّ عَمُوْا وَصَمُّوْا كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ ۭ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ﴿٧١﴾

ہم نے بالیقین بنو اسرائیل سے عہد و پیمان لیا اور ان کی طرف رسولوں کو بھیجا جب کبھی رسول ان کے پاس وہ احکام لے کر آئے جو ان کی اپنی منشاء کے خلاف تھے تو انہوں نے ان کی ایک جماعت کی تو تکذیب کی اور ایک جماعت کو قتل کر دیا اور سمجھ بیٹھے کہ کوئی سزا نہ ہو گی پس اندھے بہرے بن بیٹھے پھر اللہ تعالیٰ ان پر متوجہ ہوا اس کے بعد بھی ان میں کے اکثر اندھے بہرے ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ ان کے اعمال کو بخوبی دیکھنے والا ہے۔

یہود و نصاریٰ کی عہد شکنی: اللہ تعالیٰ نے یہودی و نصاریٰ سے وعدے لئے تھے کہ وہ اللہ کے احکام پر عامل اور وحی کے پابند رہیں گے۔ لیکن انہوں نے وہ میثاق توڑ دیا اور اپنی رائے و خواہش کے پیچھے لگ گئے کتاب اللہ کی جو بات انہوں نے اپنی منشا اور رائے کے مطابق پائی مان لی جس میں خلاف نظر آیا ترک کر دی اور نہ صرف اتنا ہی بلکہ رسولوں کے مخالف ہو کر بہت رسولوں کو جھٹلایا اور بہتوں کو قتل بھی کر دیا کیونکہ انکے لائے ہوئے احکام ان کی رائے و قیاس کے خلاف تھے اتنے بڑے پاپ کے بعد بھی بے فکر ہو کر بیٹھے اور سمجھ لیا کہ ہمیں کوئی سزا نہ ہو گی لیکن انہیں زبردست روحانی سزا ہوئی یعنی وہ حق سے دور ڈال دیئے گئے اور اس سے اندھے بہرے بنا دیئے گئے نہ حق کو سنیں نہ ہدایت کو دیکھ سکیں لیکن پھر بھی اللہ تعالیٰ نے ان پر مہربانی کی لیکن اس کے بعد ان میں کے اکثر ایسے ہی ہو گئے کہ حق سے نابینا اور حق کے سننے سے محروم۔ اللہ تعالیٰ ان کے اعمال سے باخبر ہے وہ جانتا ہے کہ کون کس چیز کا مستحق ہے۔

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۭ وَقَالَ الْمَسِيْحُ يٰبَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ ۭ اِنَّهٗ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَاْوٰىهُ النَّارُ ۭ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿٧٢﴾ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ ۘ وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّآ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۭ وَاِنْ لَّمْ يَنْتَهُوْا عَمَّا يَقُوْ

لُوْنَ لَيَمَسَّنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۷۳﴾ اَفَلَا يَتُوْبُوْنَ اِلَى اللّٰهِ وَ
يَسْتَغْفِرُوْنَهٗ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۷۴﴾ مَا الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ
قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ وَاُمُّهٗ صِدِّيْقَةٌ ؕ كَانَا يَاْكُلٰنِ الطَّعَامَ ؕ اُنْظُرْ كَيْفَ نُبَيِّنُ لَهُمُ الْاٰيٰتِ
ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿۷۵﴾

بے شک وہ لوگ کافر ہو گئے جن کا قول ہے کہ مسیح ابن مریم علیہ السلام ہی اللہ ہے' حالانکہ خود مسیح علیہ السلام نے ان سے کہا تھا کہ اے بنی اسرائیل! اللہ ہی کی عبادت کرو جو میرا اور تمہارا رب ہے' یقین مانو کہ جو شخص اللہ کے ساتھ کسی کو شریک کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر جنت حرام کر دیتا ہے اس کا ٹھکانا جہنم ہی ہے۔ گنہگاروں کی مدد کرنے والا کوئی نہیں۔ وہ لوگ بھی قطعاً کافر ہو گئے جنہوں نے کہا اللہ تعالیٰ تین میں کا تیسرا ہے' دراصل سوا اللہ کے اور کوئی معبود نہیں۔ اگر یہ لوگ اپنے اس قول سے باز نہ رہے تو ان میں سے جو کفر پر رہیں انہیں المناک عذاب ضرور پہنچیں گے۔ یہ لوگ کیوں اللہ تعالیٰ کی طرف نہیں جھکتے اور کیوں استغفار نہیں کرتے؟ اللہ تو بہت ہی بخشنے والا اور بڑا ہی مہربان ہے۔ مسیح ابن مریم سوائے پیغمبر ہونے کے اور کچھ بھی نہیں اس سے پہلے بھی بہت سے پیغمبر ہو چکے ہیں۔ اس کی ماں ایک ولیہ عورت تھیں' دونوں ماں بیٹے کھانا کھایا کرتے تھے' دیکھ تو کہ کس طرح ہم ان کے سامنے دلیلیں رکھتے جاتے ہیں پھر غور کر لے کہ کس طرح پلٹائے جاتے ہیں۔

**مشرک پر جنت حرام ہے:** نصرانیوں کے فرقوں کی یعنی ملکیہ' یعقوبیہ' نسطوریہ کے کفر کی حالت بیان کی جا رہی ہے کہ یہ مسیح علیہ السلام ہی کو اللہ کہتے ہیں اور مانتے ہیں' اللہ ان کے قول سے پاک منزہ اور مبرا ہے۔ مسیح تو اللہ تعالیٰ کے غلام تھے' سب سے پہلا کلمہ ان کا دنیا میں قدم رکھتے ہی گہوارے میں ہی یہ تھا کہ ﴿ اِنِّیْ عَبْدُاللّٰہِ ﴾ میں اللہ تعالیٰ کا غلام ہوں۔ انہوں نے یہ نہیں کہا تھا کہ میں اللہ ہوں یا اللہ کا بیٹا ہوں بلکہ اپنی غلامی کا اقرار کیا تھا اور ساتھ ہی فرمایا تھا کہ میرا اور تم سب کا رب اللہ ہی ہے۔ اسی کی عبادت کرتے رہو' سیدھی اور صحیح راہ یہی ہے اور یہی قول اپنی جوانی کے بعد کی عمر میں بھی کہا کہ اللہ تعالیٰ ہی کی عبادت کرو' اس کے ساتھ دوسرے کی عبادت کرنے والے پر جنت حرام ہے اس کے لئے جہنم واجب ہے۔ جیسے قرآن کی اور آیت میں ہے' اللہ تعالیٰ شرک کو معاف نہیں فرماتا' جہنمی جب جنتیوں سے کھانا پانی مانگیں گے تو اہل جنت کا یہی جواب ہو گا دونوں چیزیں کفار پر حرام ہیں۔ آنحضرت ﷺ نے بذریعہ منادی مسلمانوں میں آواز لگوائی تھی کہ جنت میں فقط ایمان و اسلام والے ہی جائیں گے۔ سورۂ نساء کی آیت اَنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ کی تفسیر میں وہ حدیث بھی بیان کر دی گئی ہے جس میں ہے کہ گناہ کے تین دیوان ہیں جس میں سے ایک وہ ہے جسے اللہ تعالیٰ کبھی نہیں بخشتا اور وہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک ہے۔ حضرت مسیح علیہ السلام نے بھی اپنی قوم میں یہی وعظ بیان کیا اور فرمایا کہ ایسے ناانصاف مشرکین کا کوئی مددگار بھی کھڑا نہ ہو گا۔

اب ان کا کفر بیان ہو رہا ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کو تین میں سے ایک مانتے تھے۔ یہودی عزیز علیہ السلام کو اور نصرانی عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا بیٹا کہتے تھے۔ اور اللہ تعالیٰ کو تین میں کا ایک مانتے تھے۔ لیکن یہ آیت صرف نصرانیوں کے بارے میں ہے وہ باپ بیٹا اور اس کے کلمے کو جو باپ کی طرف سے بیٹے کی جانب تھا اللہ تعالیٰ مانتے تھے پھر ان تین کے مقرر کرنے میں بہت بڑا اختلاف تھا اور ہر فرقہ دوسرے کو کافر کہتا تھا اور حق یہ ہے کہ سب کے سب کافر تھے۔ حضرت مسیح علیہ السلام کو اور ان کی ماں کو اور اللہ تعالیٰ کو ملا کر اللہ تعالیٰ مانتے تھے اسی کا بیان اس سورۃ کے آخر میں ہے کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ حضرت مسیح علیہ السلام سے فرمائے گا کیا تم نے لوگوں

سے کہا تھا کہ مجھے اور میری والدہ کو بھی اللہ مانو۔ وہ اس سے صاف انکار کریں گے اور اپنی لاعلمی اور بے گناہی ظاہر کریں گے۔ زیادہ ظاہر قول بھی یہی ہے' واللہ اعلم۔ دراصل لائق عبادت سوائے اس ذات پاک کے اور کوئی نہیں تمام کائنات اور کل موجودات کا معبود برحق وہی ہے اگر یہ اپنے اس کفریہ قول سے باز نہ آئے تو یقیناً یہ المناک عذابوں کا شکار ہوں گے۔

پھر اللہ تعالیٰ اپنے کرم وجود و بخشش وانعام کو لطف و رحمت کو بیان فرما رہا ہے اور باوجود ان کے اس قدر سخت جرم کے اور اتنی اشد بے حیائی کے اور کذب وافتراء کے انہیں اپنی رحمت کی دعوت دیتا ہے اور فرماتا ہے کہ اب بھی میری طرف جھک جاؤ' ابھی سب معاف فرما دوں گا اور دامن رحمت تلے لے لوں گا۔ حضرت مسیح علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے بندے اور رسول ہی تھے ان جیسے رسول ان سے پہلے بھی ہوئے ہیں' جیسے فرمایا ﴿اِنْ هُوَ اِلَّا عَبْدٌ﴾ وہ ہمارے غلام ہی تھے ہاں ہم نے ان پر رحمت نازل فرمائی تھی۔ اور بنی اسرائیل کے لئے قدرت کی ایک نشانی بنائی والدہ عیسیٰ علیہ السلام مومنہ اور سچائی والی تھیں' اس سے معلوم ہوا کہ نبیہ نہ تھیں' کیونکہ یہ مقام وصف ہے تو بہترین وصف جو آپ کا تھا وہ بیان کر دیا اگر نبوت والی ہوتیں تو اس موقعہ پر اس کا بیان نہایت ضروری تھا۔ ابن حزمؒ وغیرہ کا خیال ہے کہ ام اسحاق علیہ السلام اور ام موسیٰ علیہ السلام اور ام عیسیٰ علیہ السلام نبیہ تھیں' اور دلیل یہ دیتے ہیں کہ فرشتوں نے حضرت سارہ رضی اللہ عنہا اور حضرت مریم رضی للہ عنہا سے خطاب اور کلام کیا اور والدہ موسیٰ علیہ السلام کی نسبت فرمان ہے ﴿وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّ مُوْسٰٓى﴾ ہم نے موسیٰ کی والدہ کی طرف وحی کی کہ تو انہیں دودھ پلا۔ لیکن جمہور کا مذہب اس کے خلاف ہے وہ کہتے ہیں کہ نبوت مردوں میں رہی جیسے قرآن کا فرمان ہے ﴿وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ اِلَّا رِجَالًا﴾ الخ تجھ سے پہلے ہم نے بستی والوں میں سے مردوں ہی کی طرف رسالت انعام فرمائی ہے۔ شیخ ابوالحسن اشعریؒ نے تو اس پر اجماع نقل کیا ہے۔ پھر فرماتا ہے کہ ماں بیٹا تو دونوں کھانے پینے کے محتاج تھے اور ظاہر ہے کہ جو اندر جائے گا وہ باہر بھی آئے گا پس ثابت ہوا کہ وہ بھی اوروں کی مثل بندے ہی تھے الوہیت ان میں نہ تھی۔ دیکھ کر تو ہم کس طرح کھول کھول کر ان کے سامنے اپنی حجتیں پیش کر رہے ہیں۔ پھر یہ بھی دیکھ باوجود اس کے یہ کس طرح ادھر ادھر بھٹکتے اور بھاگتے پھرتے ہیں؟ کیسے گمراہ مذاہب لے رہے ہیں اور کیسے ردی اور بے دلیل اقوال کو گرہ میں باندھے ہوئے ہیں۔

قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ۭ وَاللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿٧٦﴾ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ غَيْرَ الْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعُوْٓا اَهْوَاۗءَ قَوْمٍ قَدْ ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا وَّضَلُّوْا عَنْ سَوَاۗءِ السَّبِيْلِ ﴿٧٧﴾

کہہ دے کہ کیا تم اللہ تعالیٰ کے سوا ان کی عبادت کرتے ہو جو نہ تمہارے کسی نقصان کے مالک نہ کسی نفع کے۔ اللہ تعالیٰ ہی ہے خوب سننے اور پوری طرح جاننے والا اے اہل کتاب! اپنے دین میں ناحق غلو اور زیادتی نہ کرو اور ان لوگوں کی نفسانی خواہشوں کی پیروی نہ کرو جو پہلے سے بہک چکے ہیں اور بہتوں کو بہکا بھی چکے ہیں اور سیدھی راہ سے ہٹ گئے ہیں۔

**نفع و نقصان کا مالک صرف اللہ ہے:** معبودان باطل کی جو اللہ تعالیٰ کے سوا ہیں عبادت کرنے سے ممانعت کی جاتی ہے کہ ان تمام لوگوں سے کہہ دو کہ جو تم سے ضرر کو دفع کرنے کی اور نفع کو پہنچانے کی کچھ بھی طاقت نہیں رکھتے آخر تم کیوں انہیں پوجے چلے جا رہے ہو؟ تمام باتوں کے سننے والے تمام چیزوں سے باخبر اللہ تعالیٰ سے ہٹ کر بے سمع وبصر' بے ضرر بے نفع و بے قدر اور بے قدرت چیزوں کے پیچھے پڑ جانا یہ کونسی عقلمندی ہے؟ اے اہل کتاب! اتباع حق کی حدوں سے آگے نہ بڑھو جس کی توقیر کرنے کا جتنا حکم ہوا اتنی

ہی اس کی توقیر کرو۔ انسانوں کو جنھیں اللہ نے نبوت دی ہے نبوت کے درجے سے الوہیت کے درجے تک نہ پہنچاؤ' جیسے کہ تم جناب مسیح کے بارے میں غلطی کر رہے ہو اور اس کی کوئی وجہ نہیں بجز اس کے کہ تم اپنے پیروں' مرشدوں' استادوں اور اماموں کے پیچھے لگ گئے ہو وہ خود ہی گمراہ ہیں بلکہ گمراہ کن ہیں' استقامت اور عدل کے راستے کو چھوڑے ہوئے انہیں زمانہ گزر گیا' ضلالت اور بدعتوں میں مبتلا ہوئے عرصہ ہو گیا۔ ابن ابی حاتم میں ہے کہ ایک شخص ان میں تھا بڑا پابند دین اللہ' ایک زمانہ کے بعد شیطان نے اسے بہکا دیا کہ جو اگلے کر گئے وہی تم بھی کر رہے ہو اس میں کیا رکھا ہے؟ اس کی وجہ سے نہ تو عام لوگوں میں تمہاری قدر ہو گی نہ شہرت' تمہیں چاہیے کہ کوئی نئی بات ایجاد کرو' اسے لوگوں میں پھیلاؤ پھر دیکھو کہ کیسی شہرت ہوتی ہے' اور کس طرح جگہ بہ جگہ تمہارا ذکر ہونے لگتا ہے۔ چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا۔ اس کی وہ بدعتیں لوگوں میں پھیل گئیں اور ایک زمانہ اس کی تقلید کرنے لگا اب تو اسے بڑی ندامت ہوئی' سلطنت و ملک چھوڑ دیا اور تنہائی میں اللہ تعالیٰ کی عبادتوں میں مشغول ہو گیا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے جواب یہ ملا کہ میری ہی خطا صرف ہوتی تو میں معاف کر دیتا لیکن تو نے تو عام لوگوں کو بگاڑ دیا اور انہیں گمراہ کر کے غلط راہ پر لگا دیا جس راہ پر چلتے چلتے وہ مر بھی گئے ان کا بوجھ تجھ پر سے کیسے ہٹے گا' میں تو تیری توبہ قبول نہیں فرماؤں گا' بس ایسوں ہی کے بارے میں یہ آیت اتری ہے۔

لُعِنَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ عَلٰى لِسَانِ دَاوٗدَ وَ عِیْسَى ابْنِ مَرْیَمَ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّ كَانُوْا یَعْتَدُوْنَ ﴿۷۸﴾ كَانُوْا لَا یَتَنَاهَوْنَ عَنْ مُّنْكَرٍ فَعَلُوْهُ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا یَفْعَلُوْنَ ﴿۷۹﴾ تَرٰى كَثِیْرًا مِّنْهُمْ یَتَوَلَّوْنَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا ؕ لَبِئْسَ مَا قَدَّمَتْ لَهُمْ اَنْفُسُهُمْ اَنْ سَخِطَ اللّٰهُ عَلَیْهِمْ وَ فِی الْعَذَابِ هُمْ خٰلِدُوْنَ ﴿۸۰﴾ وَ لَوْ كَانُوْا یُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ النَّبِیِّ وَ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مَا اتَّخَذُوْهُمْ اَوْلِیَآءَ وَ لٰكِنَّ كَثِیْرًا مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿۸۱﴾

بنی اسرائیل کے کافروں پر حضرت داؤد اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام بن مریم کی زبانی لعنت کی گئی۔ اس وجہ سے کہ وہ نافرمانیاں کرتے تھے اور حد سے آگے بڑھ جاتے تھے۔ آپس میں ایک دوسرے کو برے کاموں سے جو وہ کرتے تھے روکتے نہ تھے جو کچھ بھی یہ کرتے تھے یقیناً وہ بہت برا تھا۔ ان میں کے اکثر لوگوں کو تو دیکھے گا کہ وہ کافروں سے دوستیاں کرتے ہیں۔ جو کچھ انہوں نے اپنے لیے آگے بھیج رکھا ہے وہ بہت برا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان سے ناراض ہوا اور وہ ہمیشہ عذاب میں رہیں گے۔ اگر انہیں اللہ تعالیٰ پر اور نبی ﷺ پر اور جو نازل کیا گیا ہے اس پر ایمان ہوتا تو یہ کفار سے دوستیاں نہ کرتے' لیکن ان میں کے اکثر لوگ فاسق ہیں۔

**بنی اسرائیل پر لعنت کے اسباب:** ارشاد ہے کہ بنو اسرائیل کے کافر پرانے ملعون ہیں' حضرت داؤد علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زبانی انہی کے زمانہ میں ملعون قرار پا چکے ہیں کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے نافرمان تھے اور مخلوق اللہ تعالیٰ پر ظالم تھے۔ توراۃ' انجیل' زبور اور قرآن سب کتابیں ان پر لعنت برساتی آئیں یہ اپنے زمانہ میں بھی ایک دوسرے کو برے کاموں پر دیکھتے تھے لیکن گھنی سادھے بیٹھے رہتے تھے۔ حرام کاریاں اور گناہ کھلے عام ہوتے تھے' اور کوئی کسی کو روکتا نہ تھا یہ تھا ان کا بدترین فعل۔ مسند احمد میں فرمان رسول ﷺ ہے کہ بنو اسرائیل میں پہلے پہل جب گنہگاریاں شروع ہوئیں تو ان کے علماء نے انہیں روکا لیکن جب دیکھا کہ باز نہیں آتے تو انہوں نے انہیں الگ نہ کیا بلکہ انہی کے ساتھ اٹھتے بیٹھتے کھاتے پیتے رہے۔ اللہ تعالیٰ نے ایک دوسرے کے دل بھڑا دیے اور

حضرت داؤد علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زبانی ان پر لعنت نازل فرمائی کیونکہ وہ نافرمان اور ظالم تھے اس کے بیان کے وقت حضور ﷺ تکیہ لگائے ہوئے تھے لیکن اب ٹھیک ہو کر بیٹھ گئے' اور فرمایا نہیں نہیں اللہ تعالیٰ کی قسم تم پر ضروری ہے کہ لوگوں کو خلاف شرع باتوں سے روکو اور شریعت کی پابندی پر لاؤ۔ ابوداؤد کی حدیث میں ہے کہ سب سے پہلی برائی بنی اسرائیل میں یہی داخل ہوئی تھی کہ ایک شخص دوسرے کو خلاف شرع شریف کوئی کام کرتے دیکھتا تو اسے روکتا' اس سے کہتا کہ اللہ تعالیٰ سے ڈر اور اس برے کام کو چھوڑ دے یہ حرام ہے' لیکن دوسرے روز جب وہ نہ چھوڑتا تو یہ اس سے کنارہ کشی نہ کرتا بلکہ اس کا ہم نوالہ ہم پیالہ رہتا اور میل جول باقی رکھتا اس وجہ سے سب میں ہی سنگ دلی آ گئی۔ پھر آپ ﷺ نے اس پوری آیت کی تلاوت کر کے فرمایا واللہ تم پر فرض ہے کہ بھلی باتوں کا ہر ایک کو حکم کرو' برائیوں سے روکو' ظالم کو اس کے ظلم سے باز رکھو اور اسے تنگ کرو کہ حق پر آ جائے۔ ترمذی اور ابن ماجہ میں بھی یہ حدیث موجود ہے۔ ابوداؤد وغیرہ میں اسی حدیث کے آخر میں یہ بھی ہے کہ اگر تم ایسا نہ کرو گے تو اللہ تمہارے دل بھی آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ مار دے گا اور تم پر بھی اپنی پھٹکار نازل فرمائے گا جیسی ان پر نازل فرمائی۔ اس بارے کی اور بہت سی احادیث ہیں کچھ سن بھی لیجئے۔ حضرت جابرؓ والی حدیث تو آیت ﴿لَوْ لَا يَنْهٰهُمُ الرَّبّٰنِيُّوْنَ﴾ کی تفسیر میں گزر چکی۔ ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ﴾ الخ کی تفسیر میں حضرت ابوبکرؓ اور حضرت ابو ثعلبہؓ کی احادیث آئیں گی' انشاء اللہ تعالیٰ۔ مسند اور ترمذی میں ہے کہ یا تو تم بھلائی کا حکم اور برائی سے منع کرتے رہو گے یا اللہ تعالیٰ تم پر اپنی طرف سے کوئی عذاب بھیج دیگا پھر تم اس سے دعائیں بھی کرو گے لیکن وہ قبول نہیں فرمائے گا۔ ابن ماجہ میں ہے کہ اچھائی کا حکم اور برائی سے ممانعت کرو اس سے پہلے کہ تمہاری دعائیں قبول ہونے سے روک دی جائیں۔ صحیح حدیث میں ہے کہ تم میں سے جو شخص خلاف شرع کام دیکھے اس پر فرض ہے کہ اسے اپنے ہاتھ سے مٹائے اگر اس کی طاقت نہ ہو تو زبان سے اگر اس کی بھی طاقت نہ رکھتا ہو تو دل سے اور یہ بہت ہی ضعیف ایمان والا ہے (مسلم)۔ مسند احمد میں ہے کہ اللہ تعالیٰ خاص لوگوں کے گناہوں کی وجہ سے عام لوگوں کو عذاب نہیں کرتا لیکن اس وقت کہ برائیاں ان میں پھیل جائیں اور وہ باوجود قدرت کے انکار نہ کریں' اس وقت عام خاص سب کو اللہ تعالیٰ عذاب میں گھیر لیتا ہے۔ ابوداؤد میں ہے کہ جس جگہ اللہ تعالیٰ کی خطائیں ہونی شروع ہو جائیں' جو وہاں ہو اور ان خلاف شرع امور سے ناراض ہو' ایک روایت میں ہے ان کا انکار کرتا ہو وہ مثل اس کے ہے جو وہاں حاضر ہی نہ ہو اور جو ان خطاؤں سے راضی ہو گو وہاں موجود نہ ہو وہ ایسا ہے گویا ان میں حاضر ہے۔ ابوداؤد میں ہے کہ لوگوں کے عذر جب تک منقطع نہ ہو جائیں وہ ہلاک نہ ہوں گے۔ ابن ماجہ میں ہے کہ حضور ﷺ نے اپنے خطبے میں فرمایا کہ خبردار کسی شخص کو لوگوں کی ہیبت حق بات کہنے سے روک نہ دے۔ اس حدیث کو بیان فرما کر حضرت ابو سعید خدریؓ رو پڑے اور فرمانے لگے افسوس ہم نے ایسے موقعوں پر لوگوں کی ہیبت مان لی۔ ابوداؤد ترمذی اور ابن ماجہ میں ہے کہ افضل جہاد حق کلمہ ظالم بادشاہ کے سامنے کہہ دینا ہے۔ ابن ماجہ میں ہے کہ جمرہ اولیٰ کے پاس حضور ﷺ کے سامنے ایک شخص آیا اور آپ ﷺ سے سوال کیا کہ سب سے افضل جہاد کونسا ہے آپ خاموش رہے پھر آپ ﷺ جمرہ ثانیہ پر آئے تو اس نے پھر وہی سوال کیا مگر آپ ﷺ خاموش رہے جب جمرہ عقبہ پر کنکر مار چکے اور سواری پر سوار ہونے کے ارادے سے رکاب میں پاؤں رکھے تو دریافت فرمایا کہ وہ پوچھنے والا کہاں ہے؟ اس نے کہا حضور! میں حاضر ہوں فرمایا حق کلمہ ظالم بادشاہ کے سامنے کہدینا۔ ابن ماجہ میں ہے کہ تم میں سے کسی شخص کو اپنی بے عزتی نہ کرنی چاہیے۔ لوگوں نے پوچھا حضور! یہ کیسے؟ فرمایا خلاف شرع کوئی امر دیکھے اور کچھ نہ کہے قیامت کے دن اس سے باز پرس ہو گی کہ فلاں موقع پر تو کیوں خاموش رہا؟ یہ جواب دے گا کہ لوگوں کے ڈر کی وجہ سے۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا میں سب سے زیادہ حقدار تھا کہ تو مجھ سے خوف کھائے۔ ایک روایت میں ہے کہ جب اسے اللہ تعالیٰ تلقین حجت کرے گا تو یہ کہے گا کہ تجھ سے تو میں نے امید رکھی اور تو لوگوں سے خوف کھا گیا۔ مسند احمد میں ہے کہ مسلمانوں کو اپنے تئیں ذلیل نہ کرنا چاہیے۔ لوگوں نے پوچھا کیسے؟ فرمایا ان بلاؤں کو سر پر لینا جن کی برداشت کی طاقت نہ ہو۔ ابن ماجہ میں

ہے کہ حضور ﷺ سے سوال کیا گیا کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کب چھوڑی جائے؟ فرمایا اس وقت جب تم میں بھی وہی ظاہر ہو جائے جو تم سے اگلوں میں ظاہر ہوا تھا۔ ہم نے پوچھا وہ کیا چیز ہے؟ فرمایا کمینے آدمیوں میں سلطنت کا چلا جانا' بڑے آدمیوں میں بدکاری آ جانا' رذالوں میں علم کا آ جانا۔ حضرت زیدؓ کہتے ہیں کہ رذالوں میں علم آ جانے سے مراد فاسقوں میں علم آ جانا ہے۔ اس حدیث کی شاہد ابو ثعلبہؓ کی حدیث ہے جو یہ آیت ﴿ لا یضرکم ﴾ کی تفسیر میں آئے گی۔ انشاء اللہ۔

پھر فرماتا ہے کہ اکثر منافقوں کو تو دیکھے گا کہ وہ کافروں سے دوستیاں گانٹھتے ہیں ان کے اس فعل کی وجہ سے یعنی مسلمانوں سے دوستیاں چھوڑ کر کافروں سے دوستیاں کرنے کی وجہ سے انہوں نے اپنے لیے برا ذخیرہ جمع کر رکھا ہے' اسی کی پاداش میں ان کے دلوں میں نفاق پیدا ہو گیا ہے اور اسی بنا پر اللہ تعالیٰ کا غضب ان پر نازل ہوا ہے اور قیامت کے دن دائمی عذاب بھی ان کے لیے آگے آ رہے ہیں۔ ابن ابی حاتم میں ہے کہ اے مسلمانو! زناکاری سے بچو اس سے چھ برائیاں آتی ہیں تین دنیا میں تین آخرت میں اس سے عزت و وقار رونق و تازگی جاتی رہتی ہے۔ اس سے فقر و فاقہ آ جاتا ہے۔ اس سے عمر گھٹتی ہے۔ اور قیامت کے دن کی تین برائیاں یہ ہیں اللہ تعالیٰ کا غضب' حساب کی سختی اور برائی' جہنم کا خلود۔ پھر حضور ﷺ نے اسی آخری جملے کی تلاوت فرمائی۔ یہ حدیث ضعیف ہے' واللہ اعلم۔ پھر فرماتا ہے اگر یہ لوگ اللہ تعالیٰ پر اس کے رسول اللہ ﷺ پر اور قرآن پر پورا ایمان رکھتے تو ہرگز کافروں سے دوستیاں نہ کرتے اور چھپ لک کر ان سے میل ملاپ جاری نہ رکھتے نہ سچے مسلمانوں سے دشمنیاں رکھتے دراصل بات یہ ہے کہ ان میں اکثر لوگ فاسق ہیں یعنی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت سے خارج ہو چکے ہیں' اس کی وحی اور اس کے پاک کلام کی آیتوں کے مخالف بن بیٹھے ہیں۔

لَتَجِدَنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الْيَهُوْدَ وَالَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۚ وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَهُمْ مَّوَدَّةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّا نَصٰرٰى ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ قِسِّيْسِيْنَ وَرُهْبَانًا وَّاَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۸۲﴾

یقیناً تو ایمان والوں کا سب سے زیادہ دشمن یہودیوں اور مشرکوں کو پائے گا' اور ایمان والوں سے سب سے زیادہ دوستی کے قریب تو یقیناً انہیں پائے گا جو اپنے تئیں نصاریٰ کہتے ہیں' یہ اس لیے کہ ان میں دانشمند اور گوشہ نشین ہیں اور اس وجہ سے کہ وہ تکبر نہیں کرتے۔

**عیسائی بہ نسبت یہودیوں کے مسلمانوں کے قریب ہیں:** یہ آیت اور اس کے بعد کی چار آیتیں نجاشی اور ان کے ساتھیوں کے بارے میں اتری ہیں۔ جب ان کے سامنے حبشہ کے ملک میں حضرت جعفر بن ابو طالبؓ نے قرآن شریف پڑھا تو ان کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے اور اس قدر روئے کہ ان کی داڑھیاں تر ہو گئیں لیکن یہ خیال رہے کہ یہ آیتیں مدینہ طیبہ میں اتری ہیں اور حضرت جعفرؓ کا یہ واقعہ ہجرت سے پہلے کا ہے۔ یہ بھی مروی ہے کہ یہ آیتیں اس وفد کے بارے میں نازل ہوئی ہیں جسے نجاشی نے حضور ﷺ کی خدمت میں بھیجا تھا کہ وہ آپ سے ملیں حاضر خدمت ہو کر آپ ﷺ کے حالات و صفات دیکھیں' اور آپ ﷺ کا کلام سنیں۔ جب یہ آئے آپ ﷺ سے ملے اور آپ ﷺ کی زبان مبارک سے قرآن سنا تو ان کے دل نرم ہو گئے بہت روئے دھوئے اور اسلام قبول کیا اور واپس جا کر نجاشی سے سب حال کہا۔ نجاشی اپنی سلطنت چھوڑ کر حضور ﷺ کی طرف ہجرت کر کے آنے لگے لیکن راستے ہی میں انتقال ہو گیا۔ مگر صحیح روایات سے ثابت ہے کہ وہ حبشہ میں ہی سلطنت کرتے ہوئے فوت ہوئے۔ ان کے انتقال کے دن ہی

حضور ﷺ نے صحابہ ؓ کو ان کے انتقال کی خبر دی اور ان کی نماز جنازہ غائبانہ ادا کی۔ بعض تو کہتے ہیں کہ اس وفد میں سات تو علماء تھے اور پانچ زاہد تھے یا پانچ علماء اور سات زاہد تھے۔ بعض کہتے ہیں یہ کل پچاس آدمی تھے، اور کہا گیا ہے کہ ساٹھ سے کچھ اوپر تھے۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ یہ ستر تھے، فاللہ اعلم۔ حضرت عطاءؒ فرماتے ہیں جن کے اوصاف آیت میں بیان ہیں یہ اہل حبشہ ہیں۔ مسلمان مہاجرین حبشہ جب ان کے پاس پہنچے تو یہ سب مسلمان ہو گئے تھے۔ حضرت قتادہؒ فرماتے ہیں کہ پہلے یہ دین عیسوی پر قائم تھے لیکن جب انہوں نے مسلمانوں کو دیکھا اور قرآن کریم سنا تو فوراً سب مسلمان ہو گئے۔ ابن جریرؒ کا فیصلہ ان سب اقوال کو ٹھیک کر دیتا ہے، وہ فرماتے ہیں کہ یہ آیتیں ان لوگوں کے بارے میں ہیں جن میں یہ اوصاف ہوں خواہ وہ حبشہ کے ہوں یا اور کہیں کے۔ یہودیوں کو مسلمانوں سے جو سخت دشمنی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ ان میں سرکشی اور انکار کا مادہ زیادہ ہے اور جان بوجھ کر کفر کرتے ہیں اور ضد سے ناحق پر اڑتے ہیں، حق کے مقابلہ میں بگڑ بیٹھتے ہیں، حق والوں پر حقارت کی نظریں ڈالتے ہیں، ان سے بغض و بیر باندھتے ہیں، علم سے کورے ہیں۔ علماء کی تعداد ان میں بہت ہی کم ہے اور علم اور ذی علم لوگوں کی کوئی وقعت ان کے دل میں نہیں، یہی تھے جنہوں نے بہت سے انبیاء علیہم السلام کو قتل کیا خود پیغمبر آخر الزمان احمد مجتبیٰ حضرت محمد ﷺ کے قتل کا بھی ارادہ کیا اور ایک دفعہ نہیں بلکہ بار بار آپ ﷺ کو زہر دیا، آپ ﷺ پر جادو کیا اور اپنے جیسے بدباطن لوگوں کو اپنے ساتھ ملا کر حضور ﷺ پر حملے کئے لیکن اللہ تعالیٰ نے ہر مرتبہ انہیں نامراد اور ناکام کیا۔ ابن مردویہ میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جب کبھی کوئی یہودی کسی مسلمان کو تنہائی میں پاتا ہے اس کے دل میں اس کے قتل کا قصد پیدا ہوتا ہے۔ ایک دوسری سند سے بھی یہ حدیث مروی ہے لیکن ہے بہت ہی غریب۔ ہاں مسلمانوں سے دوستی میں زیادہ قریب وہ لوگ ہیں جو اپنے تئیں نصاریٰ کہتے ہیں۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے سچے تابعدار ہیں، انجیل کے اصلی اور صحیح طریقے پر قائم ہیں ان میں ایک حد تک فی الجملہ مسلمانوں اور اسلام کی محبت ہے یہ اس لیے کہ ان میں نرم دلی ہے، جیسے ارشاد باری تعالیٰ ہے ﴿وَجَعَلْنَا فِیْ قُلُوْبِ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُ رَاْفَةً وَّرَحْمَةً﴾ یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے تابعداروں کے دلوں میں ہم نے نرمی اور رحم ڈال دیا ہے۔ ان کی کتاب میں حکم ہے کہ جو تیرے داہنے کلے پر تھپڑ مارے تو اس کے سامنے بایاں کلہ بھی پیش کر دے، ان کی شریعت میں لڑائی ہے ہی نہیں۔ یہاں ان کی دوستی کی وجہ یہ بیان فرمائی کہ ان میں خطیب اور واعظ ہیں۔ ﴿قِسِّیْسٌ﴾ اور ﴿قِسٌّ﴾ کی جمع ﴿قِسِّیْسِیْنَ﴾ ہے، ﴿قُسُوْسٌ﴾ بھی اس کی جمع آتی ہے۔ ﴿رہبان﴾ جمع راہب کی، راہب کہتے ہیں عابد کو۔ یہ لفظ مشتق ہے رہب سے اور رہبت کے معنے ہیں خوف اور ڈر کے جیسے ﴿راکب﴾ کی جمع ہے رکبان ہے اور ﴿فَارِس﴾ کی جمع ﴿فُرْسَانٌ﴾ ہے۔ امام ابن جریرؒ فرماتے ہیں کبھی ﴿رُهْبَان﴾ واحد کے لیے بھی آتا ہے اور اس کی جمع ﴿رَهَابِیْنَ﴾ آتی ہے، جیسے ﴿قُرْبَان﴾ اور ﴿قَرَابِیْن﴾ اور ﴿جُوْزَان﴾ اور ﴿جَوَازِیْن﴾ اور کبھی اس کی جمع ﴿رَهَابِنَه﴾ بھی آتی ہے، عرب کے شعروں میں بھی لفظ رہبان واحد کے لیے آیا ہے۔ حضرت سلمان ؓ سے ایک شخص ﴿قِسِّیْسِیْنَ وَ رُهْبَانًا﴾ پڑھ کر اس کے معنے دریافت کرتا ہے تو آپ فرماتے ہیں کہ ﴿قِسِّیْسِیْنَ﴾ کو خانقاہوں اور غیر آباد جگہوں میں چھوڑ، مجھے تو رسول اللہ ﷺ نے ﴿صِدِّیْقِیْنَ وَرُهْبَانًا﴾ پڑھایا ہے۔ (بزار اور ابن مردویہ) الغرض ان کے تین اوصاف یہاں بیان ہوئے ہیں، ان میں عالموں کا ہونا، ان میں عابدوں کا ہونا، ان میں تواضع فروتنی اور عاجزی کا ہونا۔

﴿الحمدللہ﴾ تفسیر ابن کثیر کا چھٹا پارہ ختم ہوا۔